# مصباح الجفر (مکمل)

## پانچ حصّوں میں

مصنفہ

منجم اعظم الحاج سید ناظر حسین شاہ زنجانیؒ

ماہر عملیات وتعویذات

Rs 300




قیمت مجلد [redacted] روپے

مکتبہ آئینہ قسمت

کاشانہ زنجانی

D-125 گلبرگ III لاہور

| | |
|---|---|
| سال طباعت | 2001ء |
| ایڈیشن | ششم |
| کتابت | تصدق حسین |
| تعداد | ایک ہزار |
| مطبع | شاف پرنٹرز سکیم موڑ ملتان روڈ لاہور |
| ضخامت | 264 صفحات |
| ناشران | مکتبہ آئینہ قسمت |
| مقام اشاعت | 125 ڈی گلبرگ III لاہور |
| مصنف و مؤلف | فاضل مشرقیات حضرت منجم اعظم الحاج سید ناظر حسین شاہ زنجانی" |
| قیمت | [redacted] روپے |


# فہرست مطالب

# پیش لفظ

## عمدۃ الواعظین فخر الحفاظ عالی جناب علامہ حافظ

## کفایت حسین صاحب قبلہ

رحمۃ اللہ علیہ

"مصباح الجفر" منجم اعظم اعلیٰ حضرت قبلہ الحاج سید ناظر حسین شاہ صاحب زنجانی مدیر اعلیٰ ماہنامہ "آئینہ قسمت" لاہور کی وہ مایۂ ناز تصنیف لطیف ہے جس کو ایک اردو خواں انسان بھی پڑھ کر استخراجات جفر یعنے مستحصلہ خفیہ اور جفریہ پر قادر ہو سکتا ہے چنانچہ حضرت رئیس المتکلمین علامہ حافظ کفایت حسینؒ صاحبؒ نے جو اس کا پیش لفظ تحریر فرمایا ہے آپ اس سے بھی اس امر کا بخوبی اندازہ لگا سکتے ہیں :-

علم جفر ان علوم مخفیہ سے ہے جو ہر شخص کو باوجود سعی بلیغ حاصل نہیں ہو سکتا علم کیمیا کی تحصیل جد و جہد کے بعد ممکن ہے لیکن علم جفر وہ پاک و پاکیزہ علم ہے جسے حاصل کرنا بغیر افضال پروردگار عالم کے ناممکن ہے دنیا میں اس کے مدعی ہزاروں نظر آئیں گے لیکن حقیقت میں اس کے جاننے والے کبریت احمر کی طرح نادر الوجود ہیں۔ میں خود اس علم سے واقف نہیں ہوں اس بنا پر اس کتاب مبارک پر تقریظ لکھنا حقیقت میں میرا وظیفہ نہ تھا لیکن حضرت شاہ صاحب قبلہ منجم اعظم کے اصرار بلیغ کی وجہ سے کچھ لکھنا پڑا۔ میں نے اس علم کے بعض مقدمات پڑھے ہیں جن کا سمجھنا چنداں مشکل نہیں۔ لیکن ان میں بعض وہ مقدمات ہیں جن پر مسائل کے سوال کا جواب مکمل عبارت میں حاصل ہونا موقوف ہے میں ان سے ابھی تک بے بہرہ ہوں حضرت علامہ ابن خلدون نے اپنی تاریخ کے مقدمہ میں اس علم شریف کا تذکرہ کیا ہے۔ موصوف نے اس علم کا موجد جناب امام عالی مقام جعفر صادق علیہ السلام کو بتلایا ہے۔ لیکن

تجلّی

# دیباچہ

جفر و جامع ان دو۲ کتب مقدّسہ کے نام ہیں جو بعض مؤرخین کے نزدیک سیّدنا صادسِ آلِ عبا امام جعفر صادق علیہ الصلوٰۃ و السّلام کی تصنیف ہیں اور اکابر متقدمین اس رائے سے اتفاق رکھتے ہیں کہ سیّدنا محمد مصطفےٰ نبی آخرالزمان صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلم نے چند اسرار و رموز حضورِ مآب مدینۃ العلم امام الاوّلین والآخرین علی المرتضیٰ شیرِ خدا علیہ الصّلوٰۃ والسلام سے بیان فرمائے، جنہیں آپ نے حیطۂ تحریر میں لاکر دو۲ رسائل تصنیف کئے جن میں سے ایک کا نام جفر اور دوسرے کا جامع تھا۔ اور ان ہی رسائل میں باقی یازدہ ائمہ معصومین نے اپنے اپنے وقت اور مقام کے تقاضے کے تحت اضافے فرمائے اور یہ دونوں رسائل سیدنا امام آخرالزماں حجۃ اللہ فی العالمین محمد مہدی بن حسن عسکری علیہ السلام کے پاس تھے۔ جب آپ سرداب سُرمن رائے میں گم ہو گئے۔ اور ہمارا ایمان ہے کہ حضور ان اسرار و رموز سمیت قربِ قیامت میں ظہور پذیر ہو کر ایک دفعہ پھر جاہل انسانیت کو نورِ علم و ایمان عطا فرمائیں گے۔

نبی کریمؐ اور آئمہ معصومینؑ کے عہد ہائے مقدّسہ میں رموزِ جفر و جامع ان قدسی صفت نفوس کی وساطت سے ان کے مقرّب افراد تک بھی منتقل ہوتے رہے ہیں۔ اور خانوادۂ نبوت کے غلام بھی ان اسرارِ پاک کے حامل بنتے رہے اور آج کل جو تھوڑا بہت علم جفر لاکھوں میں کسی ایک انسان کے پاس ہے۔



حقیقت میں یہ ان کا تسامح ہے حقیقت یہ ہے کہ اس کے مُوجد سیدنا امیر المؤمنین حضرت علی ابن ابی طالب علیہ السّلام ہیں۔ اس کے بعض قواعد امام جعفر صادق علیہ السلام نے اپنے مخصوص شاگردوں کو تعلیم کئے جس کی وجہ سے علاّمہ موصوف کو یہ شُبہ ہوا۔ کہ آنحضرتؑ ہی اسکے موجد ہیں۔ اس علم کے واسطے علم نجوم کا جاننا بھی لازم ہے علم الحروف کے انواع میں علم جفر ایک نوع اعظم و اشرف نوع ہے اس کے مقدمات پڑھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ علم نہایت وسیع و عریض ہے انواع سوالات کے اعتبار سے جواب کے طریقے بھی مختلف ہیں۔ مثلاً شادی کے متعلق سوالات کا جواب جس طریقہ عمل کے ذریعہ معلوم ہوتا ہے وہ الگ ہے اور مثلاً روزی وغیرہ کے متعلق سوالات کے جوابات کا طریقہ عمل الگ۔ ایک طریقہ دوسری نوع کے لئے مفید نہیں ہوتا۔ میں نے اس علم کی مختلف کتابیں پڑھی ہیں جن میں بعض ایسی تھیں جن کے دیکھنے سے یہ معلوم ہوتا تھا کہ اس کے مولّف نے کسی کتاب کو سامنے رکھ کر ترجمہ شروع کر دیا ہے اور وہ خود بھی نہیں سمجھتا۔ کہ میں کیا لکھ رہا ہوں۔ حالانکہ علاّمہ خلدونؒ نے جو کچھ بھی لکھا ہے وہ بالکل سطحی چیزیں ہیں۔ جن سے کوئی شخص اس علم کی گہرائی تک نہیں پہنچ سکتا۔

جناب قبلہ شاہ زنجانی صاحب نے اس کتاب کے لکھنے میں بڑی جانفشانی فرمائی ہے اور مقدمات کی وضاحت بہ نسبت دوسری کتابوں کے نہایت اچھے طریقے سے کی ہے۔ جو تفاصیل آپ نے اس کے مقدمہ میں بیان فرمائی ہیں۔ وہ میں نے کسی دوسری کتاب میں نہیں دیکھیں اس علم کے شوقین حضرات اس کو ضرور ملاحظہ فرمائیں۔ اگر توفیق خدا شاملِ حال ہو گی تو ضرور مقصد حاصل ہو جائے گا۔ میں ان کی داد دیئے بغیر نہیں رہ سکتا۔ حضرت منجم اعظم قبلہ نے اس علم کو سمجھانے کی بڑی کوشش فرمائی ہے تمام قواعد کا علم تو صرف حضرات معصومینؑ ہی کو حاصل ہے۔ لیکن جناب موصوف نے ایک حد تک کافی ذخیرہ فراہم کر دیا ہے۔

فجزاہ اللہ احسن الجزاء

گنہگار: کفایت حسینؔ لاہور

وہ انہی مقربین اثنا عشرہ مطہرہ کے قدموں کے طفیل ہے۔

علم جفر جامع اعداد مفردہ یعنی صفر تا نو کے اسرار مکتومہ کا علم ہے۔ جفر کے موجد حضرت مولائے کائنات علی ابن ابی طالب علیہ التحیۃ والسلام ہیں اور اسی صفر کے گرد ریاضی کی عالمگیر شاخ "الجبرا" کا تار و پود بکھرا ہوا ہے۔ اور حقیقت میں الجبراء صفر کے اسرار کا نام ہے کیونکہ الجبراء صفر یعنی (۰) کی مختلف صورتی اور معنوی اور عددی اقدار کے استنطاق کا علم ہے۔

جامع ایک تا نو اعداد مفردہ کے اسرار و رموز کا علم ہے۔ یعنی ایک تا نو اعداد مفردہ تمام کائنات و موجودات پر حاوی و محیط ہیں۔ دُنیائے جہان کا کوئی شمار و حساب ایسا نہیں جو ان سے باہر ہو۔ اسی ایک تا نو کا مرکز ۵ خمسہ متحیرہ عطارد، زہرہ، مریخ، مشتری، زحل، خمسہ مطہرہ محمدؐ، علیؑ، فاطمہؑ، حسنؑ، حسینؑ۔ خمسہ عناصر، فضا، آتش، باد، آب اور خاک اور خمسہ حواس بصر، سمع، مشام، ذائقہ اور لمس، خمسہ انواع، انسان، فرشتہ، ارواح، جنّ اور شیاطین کا مظہر ہے۔ فضائے بسیط میں پیدا ہو کر تمام موجودات کو وجود میں لانے والی حرکات بھی پانچ قسم کی ہیں۔ جن کے نام خلق، تخلیق، ارادہ، ترغیب اور فعل ہیں۔

مدعا یہ کہ ۵ کل کائنات کا مرکز ہے اور کچھ عجیب نہیں کہ اسی میں اسمِ باری تعالیٰ کا بھید چھپا ہو۔ کیونکہ حضورؐ فرماتے ہیں خیر الامور اوسطھا اور کل اعداد کا اوسط پانچ ہے۔

زیرِ نظر تصنیف میں متعدد مخفیہ و غیر مجربہ جفر و جامع کے لاتعداد و غیر منتہی اسرار میں سے چند اسرار ہیں۔ شرح و بسط کے ساتھ بیان کئے جاتے ہیں۔ تاکہ مبتدی بھی ان سے فیض یاب ہو سکیں ان جملہ اسرار کو نیک کاموں میں استعمال کرنے کی خاص طور پر استدعا کی جاتی ہے۔

میری تو یہی دعا ہے کہ جو کوئی ائمہ معصومینؑ کے اس پاک علم کو کسی بُرے مقصد کے لئے عمل میں لائے۔ خدا کرے کہ وہ ناکام ہو اور دُنیا میں مخذول و مغضوب بھی۔ اور نیکوکار اس سے اتنا فیض حاصل کریں کہ ان کا دین قرآن کے اعمال سے مزیّن ہے ہی، اس علم سے ان کی دنیا بھی سنور جائے۔ آمین ثم آمین بحق طٰہٰ و یٰسین صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

روایت میں بیان ہوا ہے۔ کہ مطالعہ شروع کرنے سے پہلے خداوند ذوالجلال والاکرام سے ان الفاظ میں ملتجی ہوں۔۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔ اَللّٰھُمَّ اَخْرِجْنِیْ مِنْ ظُلُمَاتِ الْوَھْمِ وَ اَکْرِمْنِیْ بِنُوْرِ الْفَھْمِ اَللّٰھُمَّ افْتَحْ عَلَیْنَا خَزَائِنَ عُلُوْمِكَ بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ

طالبِ دُعا

منجم اعظم






# حصہ اوّل

## اصطلاحات

## علم جفر



## باب اوّل

# لسان الغیب

انسان حیوان ناطق ہے. نطق سے عقل پیدا ہوتی ہے صرف نطق و عقل ہی ایسے ملکات شریفہ ہیں، جن کے باعث انسان کو اشرف المخلوقات کا رتبہ حاصل ہُوا. انسان کے نطق نے حروف پیدا کئے اور عقل نے حروف سے الفاظ و کلمات اور حروف کی تفصیلات کو ابجد کہتے ہیں. (۱۵)

**ابجد** ابجد حروف کی ترتیب کا نام ہے جس کے تحت حروف کی مختلف مقادیر مقرر کی جاتی ہیں. اور ان مقادیر کے لحاظ سے سوالات کے جوابات کا استخراج کیا جاتا ہے کل ابجدیں اٹھائیس ہیں ان کی یہ تعداد ۲۸ منازل القمر کی رعایت سے ہے یہ ۲۸. ابجدیں اکابر جفارین کے سینہ ہائے بے کینہ میں محفوظ ہیں. اصطلاح جفر میں ان ۲۸. ابجدوں کو "لسان الغیب" کہتے ہیں.

ان ابجدوں میں پہلی دو ابجدیں قمری اور شمسی کہلاتی ہیں قمری ابجد اپنے استعمال و معروفیت کے لحاظ سے جملہ اٹھائیس ابجدوں میں اول و مقبول ہے اسے ام الاباجد یعنی ابجدوں کی ماں بھی کہتے ہیں. کہ یہ ابجد باقی تمام ابجدوں کی اصل بنیاد بھی ہے.

۱

## دائرۂ ابجد قمری




ابجد ہوز حطی کلمن سعفص قرشت

ثخذ ضظغ





۲

## دائرۂ ابجد شمسی




ابتث جحخد ذرزس شصضط

ظعغف قکلم نوہی

٣

## دائرۂ ابجد ابذش




ابذش ظقنب حرصع کوتخ زضغل

ھثدس طغمی



٤

## دائرہ ابجد اھطم




اھطم فشذ بوین صتض جزکس

قثظ دحل عرخغ

## دائرہ ابجد ارغی




ارغی ذبهد ظوخط ثحصنم

جصلث ثکش تبزف





## دائرہ ابجد ایقغ




ایقغ طصظ خفض زعذ وسخ

ضنث دمت علش بکر

## دائرۃ ابجد احزط




احزط قوتد شعلی بجرضف نخبس

ظکھث ذصغم





## دائرہ ابجد اوکع




ادکع شبضج مضشغ ھیسر ذبزل

فتظذ طنقخ

## دائرہ ابجد ثخز




اثخز شطغک نیتح ذسضع قمہب

بجدص ظفلو





## دائرۃ ابجد اجہز




اجہز طکم سفق شثنظ بدوح

یلن عصرت خضغ

## دائرۂ ابجد اوزی






اوزی معفث ذغبہ عکنف رثضج

دطلس صشخظ



## دائرۂ ابجد ازمق






ازمق ذبجن ضحبط سشظد یعتغ

ہکفث دلصخ

# دائرہ ابجد احست



احست بلعث جیفخ دکصذ ہلقض

ومرظ زنشغ





# دائرہ ابجد الطفذ



الطفذ بعیض جکقظ دلرغ ہمشو

نثزس شخع

۱۵

## دائرۂ ابجد "اکشب"




اکشب لتجم ثذنخ ہسذد عضزف

ظحصغ طقیر



۱۶

## دائرۂ ابجد "الشب"




الشب مخجن ذدسض ہعظو فغزض

حقطر یشکت

## دائرۂ ابجد امذب




٣٢

امذب نضجس ظدعغ ہفوص
زقحر طشیت کثلخ



## دائرۂ ابجد انظب




٣٣

انظب سغجع دفہص وقزر حشطت
ثیکخ لذمض

# دائرۂ ابجد اسبع






اسبع جفذص هقور زسحث طیخ

کذلض مظنغ



# دائرۂ ابجد الھط[۱]






الھط جیوم بفدق زسشک خغرت

ضعنذ ثہخط

---

۱ ابجد الھط اسمائے ذات سے متعلق نو گانہ اباجد خفیہ میں سے ایک ہے یہ ابجد اسم ذات اللہ سے تعلق رکھتی ہے۔

٢١

## دائرۂ ابجد اہوی




اہوی کبمد نخقع وشسند غتقخ

رحضر ثطلس

یہ ابجد اسم ضمیر ھُوَ سے متعلق ہے۔



٢٢

## دائرۂ ابجد احمدؐ




احمدؐر نبقذ رتیو ضلغخ سشکج

ھزطف عثظص

یہ ابجد ظہورِ اوّل محمد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے متعلق ہے۔

## دائرہ ابجد اعلیٰ



اعلی قحتض غخرط کمفب

ثسزد جنوہ صشنظ

یہ ابجد ظہور دوم علیؑ المرتضیٰ سے متعلق ہے ۔





## دائرہ ابجد افطم



افطم هقلز سثکغ ینحج وردع

بصشخ تذضظ

یہ ابجد ظہور سوم خاتونِ جنتؑ سے متعلق ہے ۔

## دائرہ ابجد احسن




احسن قیرک تنضف غذثل بعود

ھجزط شصخظ

یہ ابجد ظہور چہارم حسنؑ مجتبیٰ سے متعلق ہے۔





## دائرہ ابجد احسی




احسی نفتکر منفث سغبل عشحد

ھطزو صجضظ

یہ ابجد ظہور پنجم حسینؑ شہید کربلا سے متعلق ہے۔

## دائرۂ ابجد اجعف




اجعف رشذ غضخ یبهک

مصدط لزحو ثظق

یہ ابجد ظہور ششم "جعفر صادقؑ" سے متعلق ہے۔



## دائرۂ ابجد اموس




اموس یقرث ضغخب حکزل دفشط

صذظ جھنع

یہ ابجد ظہور ہفتم "موسیٰ کاظمؑ" سے متعلق ہے۔

## باب ۲

# اصطلاحات علم جفر

علم جفر ایک بحر ذخار ناپیدا کنار ہے۔ اس کی اصطلاحات اتنی ہیں کہ ان پر اگر ایک الگ لغت تحریر کی جائے تو بھی حق تحریر ادا نہیں ہو سکتا اس جگہ صرف ان اصطلاحات کی تشریح کی جاتی ہے جن سے مضمون کتاب کا تعلق ہے۔

**حروف مکتوبی** ابجد کے تمام حروف کے اعداد ۵۹۹۵ ہیں یہ حروف مکتوبی کہلاتے ہیں حصول اخبار یا تقویم آثار کے سلسلے میں جہاں یہ لکھا ہو کہ اعداد حروف مکتوبی نکالو تو وہاں وہ حروف اسی طرح لکھے جائیں گے جس طرح ابجد میں ہیں اور لکھے جاتے ہیں اور اسی کے عدد لئے جاتے ہیں مثلاً کہا جائے کہ اسم احمدؐ کے مکتوبی اعداد نکالو تو اس طرح حروف لکھ کر نکالیں گے۔

(احمدؐ) ا۔ ح۔ م۔ د میزان ۵۳ اور اسی عمل کو اصطلاح جفر میں بسط کرنا مفرد کرنا کہتے ہیں یعنی کسی اسم یا جملے کے حروف کو علیحدہ علیحدہ لکھنا جیسا کہ میں نے احمدؐ کے حروف کو جدا جدا لکھا ہے۔

**حروف ملفوظی** لفظ جیسے زبان سے ادا ہوتا ہے اور پڑھا جاتا ہے اس کو اسی طرح لکھنا مثلاً اگر کہیں لکھا ہو کہ احمدؐ کو ملفوظی کر دو تو ملفوظی کی

صورت یہ ہوگی الف. حا. میم. دال ملاحظہ کریں. ملفوظی کرنے میں چار حروف
سے گیارہ حروف پیدا ہوگئے اور مکتوبی کے اعداد جہاں ۵۳ تھے اب ۲۴۵
ہوگئے۔ مکتوبی اعداد سے ح. ن. پیدا ہوتے ہیں اور ملفوظی سے ہ. م. ر.
پیدا ہوئے۔ ملاحظہ کریں مکتوبی اور ملفوظی میں زمین آسمان کا فرق پیدا ہوگیا۔ اب
اس قانون کے ماتحت ابجد کے اٹھائیس مکتوبی حروف ملفوظی بہتّر بن جاتے
ہیں اور نقطے بجائے ۲۲ کے ۴۲ ہوجاتے ہیں اور اعداد بجائے ۵۹۹۵ کے
۶۷۹۵ ہوجاتے ہیں۔ ابجد ملفوظی کی جدول یہ ہے۔

| | | | | | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حروف | ا | ل | ف | ب | ا | ج | ی | م | د | ا | ل | ھ | ا | و | ا | و | ز | ا |
| اعداد | ۱ | ۳۰ | ۸۰ | ۲ | ۱ | ۳ | ۱۰ | ۴۰ | ۴ | ۱ | ۳۰ | ۵ | ۱ | ۶ | ۱ | ۶ | ۷ | ۱ |
| حروف | ح | ا | ط | ا | ی | ا | ک | ا | ف | ل | ا | م | م | ی | م | ن | و | ن |
| اعداد | ۸ | ۱ | ۹ | ۱ | ۱۰ | ۱ | ۲۰ | ۱ | ۸۰ | ۳۰ | ۱ | ۴۰ | ۴۰ | ۱۰ | ۴۰ | ۵۰ | ۶ | ۵۰ |
| حروف | س | ی | ن | ع | ی | ن | ف | ا | ص | ا | د | ق | ا | ف | ر | ا | ش | ی |
| اعداد | ۶۰ | ۱۰ | ۵۰ | ۷۰ | ۱۰ | ۵۰ | ۸۰ | ۱ | ۹۰ | ۱ | ۴ | ۱۰۰ | ۱ | ۸۰ | ۲۰۰ | ۱ | ۳۰۰ | ۱۰ |
| حروف | ن | ت | ا | ث | ا | خ | ا | ذ | ا | ل | ض | ا | د | ظ | ا | غ | ی | ن |
| اعداد | ۵۰ | ۴۰۰ | ۱ | ۵۰۰ | ۱ | ۶۰۰ | ۱ | ۷۰۰ | ۱ | ۳۰ | ۸۰۰ | ۱ | ۴ | ۹۰۰ | ۱ | ۱۰۰۰ | ۱۰ | ۵۰ |



## حروفِ بسری

یہ وہ حروف ہیں جو ملفوظی ہونے میں صرف دو ہوتے ہیں۔
اور یہ ابجد میں صرف بارہ ہیں۔ ب. ت. ث. ح. خ
ر. ز. ط. ظ. ف. ھ. ی ان کی ملفوظی ہونے میں یہ صورت ہوئی۔ با. تا. ثا
حا. خا. را. زا. طا. ظا. فا. ھا. یا۔

## حروف تواخیہ وغیر تواخیہ

حروف تواخیہ وہ حروف ہوتے ہیں جن کی صورت
یکساں ہو اور صرف نقطے ان میں امتیاز پیدا کرتے
ہوں اس قسم کے حروف ابجد میں صرف اٹھارہ ہیں انہیں حروف متشابہ بھی کہتے ہیں۔ و
ب. ت. ث. ج. ح. خ. د. ذ. ر. ز. س. ش. ص. ض. ط. ظ. ع. غ ہیں۔ ان
کے علاوہ باقی دس حروف غیر تواخیہ کہلاتے ہیں، جنہیں حروف غیر متشابہ بھی کہتے ہیں اور
وہ یہ ہیں ا. ف. ق. ک. ل. م. ن. و. ھ. ی.

## حروف نورانی وظلمانی

وہ حروف جو کلام پاک میں بطور حروف مقطعات
استعمال ہوئے ہیں وہ حروف نورانی کہلاتے ہیں اور
وہ یہ ہیں ا ہ ح ط ی ک ل م ن س ع ص ق ر باقی چودہ حروف ابجد
کے ظلمانی ہیں اور وہ یہ ہیں۔ ب ج د و ز ف ش ت ث خ ذ ض ظ غ

## حروف ناطق وصامت

نقطوں والے حروف ناطق اور بغیر
نقطوں والے حروف صامت کہلاتے
ہیں۔ حروف ناطق یہ ہیں۔ ب. ت. ث. ج. خ. ذ. ز. ش. ض
ظ. غ. ف. ق. ن. ی. باقی تیرہ حروف ا. ح. د. ر. س. ص
ط. ع. ک. ل. م. و. ہ. صامت ہیں۔ حروف ناطق حُبّ کے لئے
اکسیر ہیں اور صامت تفریق اور جدائی کے لئے تیر بہدف ہیں۔

## حروفِ اوتاد و مائل اوتاد و زائل اوتاد

اگر الف کو وتد مان لیں. تو ب مائل وتد ہوگا اور ج زائل وتد اسی طرح باقی حروف کی وتدی تقسیم کی جاتی ہے چنانچہ وتدی تقسیم کے مطابق حروف اوتاد. حروف مائل اوتاد اور حروف زائل اوتاد حسب ذیل ہیں .

| | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حروف اوتاد | ا | د | ز | ی | م | ع | ق | ت | ذ | غ |
| | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ |
| حروف | ب | ھ | ح | ک | ن | ف | ر | ث | ض | |
| مائل اوتاد | ۲۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۵۰ | ۶۰ | ۷۰ | ۸۰ | ۹۰ | ۱۰۰ | |
| حروف | ج | و | ط | ل | س | ص | ش | خ | ظ | |
| زائل اوتاد | ۲۰۰ | ۳۰۰ | ۴۰۰ | ۵۰۰ | ۶۰۰ | ۷۰۰ | ۸۰۰ | ۹۰۰ | ۱۰۰۰ | |

[illegible] بھی کہتے ہیں

## حروف اربعہ عناصر

آتش. باد. آب. خاک. چار عناصر ہیں. ابجد کے اٹھائیس حروف کو اکابر جفارین نے ان چاروں عناصر پر تقسیم کیا. ہے لیکن یہ تقسیم دو طریق پر کرتے ہیں. دونوں طریق حسب ذیل ہیں .

### تقسیم اوّل بمطابق ابجد قمری

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| آتش | ا | ھ | ط | م | ف | ش | ذ |
| | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ |
| باد | ب | و | ی | ن | ص | ت | ض |
| | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۲۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۵۰ |
| آب | ج | ز | ک | س | ق | ث | ظ |
| | ۶۰ | ۷۰ | ۸۰ | ۹۰ | ۱۰۰ | ۲۰۰ | ۳۰۰ |
| خاک | د | ح | ل | ع | ر | خ | غ |
| | ۴۰۰ | ۵۰۰ | ۶۰۰ | ۷۰۰ | ۸۰۰ | ۹۰۰ | ۱۰۰۰ |



اس تقسیم ابجدی کو ابجد اعظم بھی کہتے ہیں. دوسری تقسیم بمطابق ابجد شمسی ابجد ابتث کہتے ہیں.

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| آتش | ا | ج | ذ | ش | ظ | ق | ن |
| | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ |
| باد | ب | ح | ر | ص | ع | ک | د |
| | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۲۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۵۰ |
| آب | ت | خ | ز | ض | غ | ل | ھ |
| | ۶۰ | ۷۰ | ۸۰ | ۹۰ | ۱۰۰ | ۲۰۰ | ۳۰۰ |
| خاک | ث | د | س | ط | ف | م | ی |
| | ۴۰۰ | ۵۰۰ | ۶۰۰ | ۷۰۰ | ۸۰۰ | ۹۰۰ | ۱۰۰۰ |

اس تقسیم کو ابجد اجذشں بھی کہتے ہیں .

## اساس و نظیرہ

ہر حرف کا پندرھواں حرف نظیرہ کہلاتا ہے یعنی جب کسی جگہ یہ لکھا ہو کہ ان حروف کا نظیرہ ابجد سے دو تو مراد یہ ہوگی کہ اس حرف کا پندرھواں حرف کو مثلاً الف کا نظیرہ سین (س) ہے کیونکہ ابجد میں الف سے پندرھواں حرف سین ہے اور طا (ط) کا نظیرہ میم (م) ہے. ذیل کی جدول سے ہر حرف کا نظیرہ معلوم کریں .

| | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اساس | ا | ب | ج | د | ھ | و | ز | ح | ط | ی | ک | ل | م | ن |
| نظیرہ | س | ع | ف | ص | ق | ر | ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ |

اس کا برعکس نظیرہ ذیل کی جدول منقلب سے معلوم کرو .

| اساس | س | ع | ف | ص | ق | ر | ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نظیرہ | ا | ب | ج | د | ہ | و | ز | ح | ط | ی | ک | ل | م | ن |

## ابجد عربی عددی

یہ ابجد عملیات (آثار) اور مستحصلہ (اخبار) دونوں میں کام آتی ہے لیکن اکثر طالبان علم اس سے واقف نہیں ہوتے۔ اس کی تفصیل یہ ہے کہ اردو میں اکو ایک اور ۲ کو دو لیکن عربی میں اکو احد اور دو کو اثنین کہتے ہیں احد کے عدد تیرہ اور اثنین کے عدد ۶۱۱ ہیں۔ اس حساب سے ابجد عددی میں الف کے اعداد ۱۳ اور بار کے اعداد ۶۱۱ ہوئے جس جگہ یہ لکھا ہو کہ اعداد ابجد عربی سے حاصل کرو وہاں اسی سے مراد ہوتی ہے یہ بھی واضح رہے کہ بعض جگہ ابجد عربی لکھا ہوا ہوتا ہے اور بعض جگہ ابجد عددی بعض جگہ ابجد عدد عربی تحریر ہوتا ہے لیکن ہر سہ نام اسی ابجد کے ہیں۔ ذیل کی ابجد سے تمام اعداد عربی ہر حرف کے مع نام عربی معلوم کرو۔ ابجد عربی عددی یہ ہے :۔

| حروف ابجد | اعداد عربی | اعداد | حروف ابجد | اعداد عربی | اعداد |
|---|---|---|---|---|---|
| ا | احد | ۱۳ | س | ستین | ۵۲۰ |
| ب | اثنین | ۶۱۱ | ع | سبعین | ۱۹۲ |
| ج | ثلاثة | ۱۰۳۶ | ف | ثمانین | ۶۵۱ |
| د | اربعة | ۲۷۸ | ص | تسعین | ۵۹۰ |
| ہ | خمسة | ۷۰۵ | ق | مائة | ۲۵۶ |
| و | ستة | ۴۶۵ | ر | مائتین | ۵۰۱ |
| ز | سبعة | ۱۳۷ | ش | ثلاث مائة | ۱۳۹۲ |
| ح | ثمانیة | ۶۰۶ | ت | اربع مائة | ۴۰۳ |
| ط | تسعة | ۵۳۵ | ث | خمس مائة | ۱۱۶۱ |
| ی | عشرة | ۵۷۵ | خ | ست مائة | ۱۱۲۱ |
| ک | عشرین | ۶۳۰ | ذ | سبع مائة | ۵۹۳ |
| ل | ثلاثین | ۱۰۹۱ | ض | ثمان مائة | ۱۰۴۸ |
| م | اربعین | ۳۳۳ | ظ | تسع مائة | ۹۸۱ |
| ن | خمسین | ۷۶۰ | غ | الف | ۱۱۱ |



## حروف زبر و بینات

زبر و بینات کا قاعدہ عمل اور مستحصلہ میں بکثرت کارآمد ہوتا ہے۔ اور اکثر جگہ اس قاعدہ کی ضرورت پڑتی ہے۔ جب کسی حرف کو ملفوظی کیا جائے تو حرف اصلی یعنی حرف اول زبر کہلاتا ہے اور آخر کا حرف یا حروف بینات کہلاتے ہیں جیسے جیم ملفوظ میں ج حرف زبر اور ی م حروف بینات ہیں۔ ذیل کی جدول سے تمام حال زبر و بینات کا معلوم کریں۔

| حروف ملفوظی | حروف زبر | اعداد زبر | حروف بینات | اعداد بینات | میزان | حروف ملفوظی | حروف زبر | اعداد زبر | حروف بینات | اعداد بینات | میزان |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| الف | ا | ۱ | لف | ۱۱۰ | ۱۱۱ | سین | س | ۶۰ | ین | ۶۰ | ۱۲۰ |
| با | ب | ۲ | ا | ۱ | ۳ | عین | ع | ۷۰ | ین | ۶۰ | ۱۳۰ |
| جیم | ج | ۳ | یم | ۵۰ | ۵۳ | فا | ف | ۸۰ | ا | ۱ | ۸۱ |
| دال | د | ۴ | ال | ۳۱ | ۳۵ | صاد | ص | ۹۰ | اد | ۵ | ۹۵ |
| ہا | ہ | ۵ | ا | ۱ | ۶ | قاف | ق | ۱۰۰ | اف | ۸۱ | ۱۸۱ |
| واؤ | و | ۶ | او | ۷ | ۱۳ | را | ر | ۲۰۰ | ا | ۱ | ۲۰۱ |
| زا | ز | ۷ | ا | ۱ | ۸ | شین | ش | ۳۰۰ | ین | ۶۰ | ۳۶۰ |
| حا | ح | ۸ | ا | ۱ | ۹ | تا | ت | ۴۰۰ | ا | ۱ | ۴۰۱ |
| طا | ط | ۹ | ا | ۱ | ۱۰ | ثا | ث | ۵۰۰ | ا | ۱ | ۵۰۱ |
| یا | ی | ۱۰ | ا | ۱ | ۱۱ | خا | خ | ۶۰۰ | ا | ۱ | ۶۰۱ |
| کاف | ک | ۲۰ | اف | ۸۱ | ۱۰۱ | ذال | ذ | ۷۰۰ | ال | ۳۱ | ۷۳۱ |
| لام | ل | ۳۰ | ام | ۴۱ | ۷۱ | ضاد | ض | ۸۰۰ | اد | ۵ | ۸۰۵ |
| میم | م | ۴۰ | یم | ۵۰ | ۹۰ | ظا | ظ | ۹۰۰ | ا | ۱ | ۹۰۱ |
| نون | ن | ۵۰ | ون | ۵۶ | ۱۰۶ | غین | غ | ۱۰۰۰ | ین | ۶۰ | ۱۰۶۰ |

## استنطاق

یہ قانون بھی جفر میں باربار کام آتا ہے۔ اعداد کو داہنی طرف سے بائیں طرف کو جمع کرنے کا نام استنطاق ہے مثلاً ۷۲ کا استنطاق نو ہوا (۲+۷=۹) اسی طرح چاہے ہزاروں لاکھوں کروڑوں کی تعداد ہو آخر وہ اکائی میں تبدیل ہوجاتے ہیں مثلاً ۱۹۳۹ کا استنطاق ۲۲ ہوا اور ۲۲ کا استنطاق چار ہوا بعض جگہ پہلے اعداد کا استنطاق کام آتا ہے اور بعض جگہ استنطاق کا استنطاق بھی کرنا پڑتا ہے مثلاً کسی جگہ ۱۹۳۹ کا استنطاق ۲۲ ہوا تو بعض جگہ اسی ۲۲ سے کام لیا جاتا ہے اور بعض جگہ ۲۲ کا استنطاق کرکے ۴ سے کام لیا جاتا ہے ۲۲ کو تو صرف استنطاق کہتے ہیں اور ۴ کو استنطاق در استنطاق کہتے ہیں۔

## اعداد مراتبی

کل حروف ابجد کے اٹھائیس ہیں جس جس مرتبہ پر جو حرف ہوتا ہے وہ اس کا عدد مراتبی کہلاتا ہے مثلاً ابجد قمری میں د چوتھے مرتبہ پر ہے لہٰذا دال کا عدد مراتبی چار ہے مندرجہ ذیل جدول سے اعداد مراتبی حروف کے معلوم کریں۔ یہ اعداد مراتبی ابجد قمری کے حروف ہیں۔

| حروف ابجد | ا | ب | ج | د | ھ | و | ز | ح | ط | ی | ک | ل | م | ن |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد مراتبی | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ |
| حروف ابجد | س | ع | ف | ص | ق | ر | ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ |
| اعداد مراتبی | ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ | ۲۵ | ۲۶ | ۲۷ | ۲۸ |

## حروف مساوات ترفع ترقی و تنزل

ابجد کے ۲۸ حروف چار قسم پر منقسم ہیں تقسیم اربعہ عناصر جدا ہے اس تقسیم اربعہ کو مساوات و ترفع۔ تنزل و ترقی کہتے ہیں متقدمین میں یہ ایسا قانون ہے جس کے سمجھنے کے بعد ہر مستحصلہ بالکل قریب آجاتا ہے اور برائے نام پردہ رہ جاتا ہے۔ حروف مساوات ترفع ترقی و تنزل حسب ذیل ہیں۔



| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حروف مساوات | ا | ج | ہ | ز | ط | ک | م |
| حروف ترفع | ب | د | و | ح | ی | ل | ن |
| حروف تنزل | س | ف | ق | ش | ث | ذ | ظ |
| حروف ترقی | ع | ص | ر | ت | خ | ض | غ |

## ابجد قطب

ابجد کے ۲۸ حروف ہیں۔ اس لئے ابجد کے ایک حرف سے ایک ابجد پیدا ہوتی ہے۔ اس طرح ۷۸۴ قسم کی ابجدیں ایک ابجد سے تیار ہوسکتی ہیں لیکن ۲۸ ابجدیں مستحصلہ میں کام آتی ہیں یہ تمام ابجدات پچھلے باب میں بیان ہوچکی ہیں۔ ایک ابجد ان ۲۸ ابجدوں سے الگ ہے اور علمائے جفر اس ابجد کو ابجد قطب کہتے ہیں۔ اس ابجد سے مستحصلہ بھی برآمد ہوتا ہے۔ اور یہ عملیات میں بھی موثر ہے۔ ابجد قطب یہ ہے۔

| حروف ابجد | س | و | ا | ل | ع | ط | ی | م | خ | ق | ح | ز | ت | ف |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۲۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۵۰ |
| حروف ابجد | ص | ن | ذ | غ | ر | ب | ش | ک | ض | ط | ہ | ج | د | ث |
| اعداد | ۶۰ | ۷۰ | ۸۰ | ۹۰ | ۱۰۰ | ۲۰۰ | ۳۰۰ | ۴۰۰ | ۵۰۰ | ۶۰۰ | ۷۰۰ | ۸۰۰ | ۹۰۰ | ۱۰۰۰ |

**بسط حرفی** الفاظ کے حروف کو الگ الگ کرنا بسط حرفی کہلاتا ہے۔ جیسے علیؑ کا بسط حرفی ع ل ی ہے۔

**بسط عددی** ابجد عربی عددی سے حروف کو منتقل کرنا مثلاً علی کا بسط عددی سبعین۔ ثلاثین۔ عشرہ ہے۔

**بسط ملفوظی** حروف کی صورتی قدروں کو الفاظ میں منتقل کرنا جیسے علیؑ کا بسط ملفوظی عین۔ لام۔ یا۔ ہے۔

**بسط تضعیف** ہر حرف کے عدد کو دوچند کر کے حرف لینا مثلاً ی کا بسطِ تضعیف ک ہوگا اور ک کا م اور م کا ف ہوگا۔

**بسط تخفیف** ہر حرف کے عدد کو نصف کر کے اس کا حرف لینا جیسے ف کا م م کا ک، ک کا ی اور ی کا ہ۔

**جمل کبیر** حروف کی ابجدی قدروں کو جمع کرنا۔ جیسے علیؑ کا جمل کبیر ۱۱۰ ہوا۔

**جمل وسیط** حروف کی ابجدی قدروں یا جمل کبیر کے بائیں طرف سے منفرد کرنا جیسے علی کا جمل کبیر ۱۱۰ اور جمل وسیط ۲۰ ہوا۔

**جملِ صغیر** جمل وسیط کو بائیں جانب سے منفرد کرنا جمل صغیر کرنا کہتے ہیں جیسے علی کا جمل کبیر ۱۱۰ جمل وسیط ۲۰ اور جمل صغیر ۲ ہوا۔

**جمل اصغر** جمل صغیر کو بائیں جانب سے منفرد کرنا یا جمل کبیر کو مکمل طور پر منفرد کرنا جمل اصغر کہلاتا ہے جیسے غفور الرحیم کا جمل کبیر ۱۵۴۴ ہے جمل وسیط ۴۴۴ اور جمل ۱۰۴ اور جمل اصغر ۵ ہوا۔

**تخلیص** مکرر حروف کو کاٹ دینا تخلیص کہلاتا ہے مثلاً علی الاعلیٰ کے حروف ع ل ی ال اع ل ی کی تخلیص ع ل ی ا ہے۔

**ترفع عددی** حروف کو مراتب اعداد ابجدیہ سے بلند کرنا یعنی ا کی ی اور ی کی بلق کھنا یہ اس طرح کر احاد کو عشرات اور عشرات کو مائتہ سے تبدیل کرنا۔

**ترفع حرفی** حرف کو ایک درجہ ابجد کے حساب سے مرتبہ دینا ترفع حرفی کہلاتا ہے مثلاً الف کا حرفی ترفع با ہے اور با کا جیم اور جیم کا دال ہے

**ترفع طبعی** حروف خاک د ح ل ع ر خ غ کو حروف آب ج ز ک س ق ث ظ اور حروفِ آب کو حروفِ باد ب و ی ن ص ت ض ط

حروف باد حروف آتش ا ہ ط م ف ش ذ سے درجہ بدرجہ تبدیلی کرنا۔

**ترفع اقراری** ایک حرف چھوڑ کر حرف لینا یا تیسرا حرف لینا ترفع اقراری کہلاتا ہے مثلاً ا کا ج اور ج کا ہ اور ہ کا ز لینا۔

**ترفع زواجی** ہر حرف کا چوتھا حرف لینا ترفع زواجی ہے مثلاً ا کا د اور د کا ز لینا ترفع زواجی ہے۔

**تنزّلات** ترفع کے جتنے عوامل بیان ہو چکے ہیں انکے برعکس عمل کرنا اسی نوع کا تنزّل کہلاتا ہے مثلاً ترفع عددی کا عکس تنزل عددی۔ ترفع حرفی کا عکس تنزّل حرفی ترفع طبعی کا عکس تنزل طبعی۔ ترفع اقراری کا عکس تنزل اقراری اور ترفع زواجی کا عکس تنزل زواجی کہلاتا ہے

**زمام** سوالات اور ان سے متعلقہ تفصیلات کو جمل کبیر کر کے جو اعداد حاصل ہوں ان کو ملفوظ کر کے جو حروف حاصل ہوں ان کی سطر کو زمام کہتے ہیں۔

**عشرہ کاملہ** عشرہ کاملہ میں تقویم سوال کی دس تفصیلات شامل ہیں اور وہ یہ ہیں۔

۱۔ سوال مع سائل و خطاب جیسے یا علیم کشمیر قبضۂ کفار سے خلاصی پائے گا۔ بلند اقبال بن سکینہ بیگم"

۲۔ مقام سوال دفتر آئینہ قسمت لاہور

۳ روز سوال پنجشنبہ

۴۔ تاریخ سوال ۲۷ رمضان ۱۴۳۲ھ یا گ ز رمضان زع س ش غ ہ ج ر ی

۵۔ برج شمسی حمل

۶۔ منزل قمری شرطین

۷۔ درجہ مطلع ۲۷ حمل (سوال ۵ بجکر ۳۲ منٹ صبح کو کیا گیا)

۸۔ ساعت کبیر مشتری (بوقت طلوع آفتاب)

۹۔ ساعت وسیط مشتری ۱۰۔ ساعت صغیر مشتری

**صدر موخر** | کسی سطر حروف میں سے ایک حرف اوّل سے اور ایک حرف آخر سے لیتے جانا صدر موخر کہلاتا ہے مثلاً سطر حروف ن ص ی ر ح س ی ن ہے اس کا صدر موخر ن ص ی ی س ر ح ہوگا۔

**موخر صدر** | یہ صدر موخر کا بالکل عکس ہے یعنی سطر حروف میں پہلے آخر کا حرف لینا اور پھر آغاز سے حرف لینا چنانچہ سطر حروف ن ا ظ ر ح س ی ن ز ن ح ا ن ی کا موخر صدر ی ن ن ا ا ظ ز ح ر ن ح ز س ن ی ہے۔

**اختیارات** | سوال کو مکمل کرنے کے لئے چند اختیارات حل کرنے والے کو دیئے گئے ہیں جن کا اس کتاب میں جابجا ذکر ہوگا۔ ان میں سے ایک اختیار یہ بھی ہے کہ حروف متشابہ (حروف تواخیہ) کو آپس میں ایک دوسرے سے تبدیل کرنا جائز ہے۔ مثلاً جواب یہ ہے کہ "تم نوکر ہو جاؤ گے" اب تم کے لئے ت۔م کی ضرورت ہے۔ لیکن سطر جواب میں ت کی جگہ ث یا ب ہے لہٰذا حل کرنے والے کو یہ اختیار حاصل ہے کہ ث یا ب کی جگہ ت لے لے۔

تکمیل جواب میں اگر ایک یا دو حرفوں کی کسر رہ گئی ہو تو مطابق تقسیم اوتادی سوال حل کرنے والا یہ حرف لے کر اپنے جواب کو مکمل کر سکتا ہے۔

**عرض** : مستحصلہ تک سطور قائم کر کے دائیں سے بائیں سطور کا پھیلاؤ عرض کہلاتا ہے۔

**عمق** : مستحصلہ تک سطور قائم کر کے اوپر سے نیچے تک سطور کا پھیلاؤ عمق کہلاتا ہے۔

**قطر** : سطور مستحصلہ کا وتراً پھیلاؤ قطر کہلاتا ہے۔



## باب ۳

# چند ضروری استخراجات

اس باب میں شائقین علم جفر کے استفادہ کی خاطر چند ضروری استخراجات کی تشریح کر دی گئی ہے تاکہ وہ قدم قدم پر ٹھوکر کھانے سے بچیں علم جفر میں استعمال ہونے والے استخراجات تو ویسے ان گنت ہیں جن پر یہ ساری کتاب بھی محیط نہیں ہو سکتی لیکن اس کتاب کے مضمون سے متعلقہ ضروری استخراجات کو درج ذیل کیا جاتا ہے تاکہ اس کتاب کو پڑھنے والا آسانی مستفید ہو سکے۔

**استخراج آفتاب** آفتاب کا دورہ بارہ برجوں میں ایک سال کا ہے اور قمر کا دورہ بارہ برجوں کا ایک ماہ کا ہے۔ سیر آفتاب سے طالع وقت معلوم ہوگا اور سیر قمر سے منازل قمر معلوم ہوں گے۔ سائل کے سوالات کے جوابات معلوم کرنے کے سلسلے میں آفتاب کا برج اور درجہ معلوم کیا جاتا ہے اور قمر کی منزل بھی استخراج کی جاتی ہے۔

استخراج درجہ و برج آفتاب کا یونانی طریقہ یہ ہے کہ سب سے پہلے یکم جنوری سے تاریخ مطلوب تک شمار کیجئے کتنے دن ہوئے۔ ان کو جمع کر کے دس روز کا اضافہ بطور قانون کے اور کریں اور حاصل جمع کو بارہ برجوں پر مندرجہ ذیل جدول کے حساب سے تقسیم کریں اس جدول میں اوّل برج جدی ہے جس جا پر درجات ختم ہوں اسی برج میں اتنے درجے پر سورج ہوگا

## جدول استخراج شمس

| جدی | دلو | حوت | حمل | ثور | جوزا | سرطان | اسد | سنبلہ | میزان | عقرب | قوس |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۲۹ | ۳۰ | ۳۰ | ۳۱ | ۳۱ | ۳۲ | ۳۱ | ۳۱ | ۳۱ | ۳۰ | ۳۰ | ۲۹ |

## جدول ماہ ہائے عیسوی

| جنوری | فروری | مارچ | اپریل | مئی | جون | جولائی | اگست | ستمبر | اکتوبر | نومبر | دسمبر |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۳۱ | ۲۸ | ۳۱ | ۳۰ | ۳۱ | ۳۰ | ۳۱ | ۳۱ | ۳۰ | ۳۱ | ۳۰ | ۳۱ |

**مثال:۔** کسی شخص نے سوال کیا ۱۳ اپریل کو آفتاب کس برج اور کتنے درجے پر ہوگا؟ اب ماہ جنوری سے ۱۳ اپریل تک دن شمار کئے ۳۱ جنوری کے ۲۸ فروری کے ۳۱ مارچ کے اور ۱۳ اپریل کے کل ۱۰۳ دن ہوئے۔ ان میں دس دن قانون کے جمع کئے تو کل ۱۱۳ دن ہوئے اب ان اعداد کو برج پر تقسیم کیا۔ ۲۹ دن جدی کے ۳۰ دن دلو کے اور ۳۰ دن حوت کے ہوئے باقی ۲۴ برج حمل کے ہیں پس معلوم ہوا کہ ۱۳ اپریل کو آفتاب برج حمل میں ۲۴ درجہ پر آیا۔

**۲۔ استخراج قمر** کسی شخص نے سوال کیا فلاں ماہ کی فلاں تاریخ کو قمر کس برج میں اور کس درجہ پر ہوگا۔ آفتاب کا حساب انگریزی مہینوں پر کیا جاتا ہے اور قمر کا حساب عربی یعنی اسلامی مہینوں پر ہوتا ہے۔ سب سے پہلے تاریخ کو ۱۳ سے ضرب دیں پھر حاصل ضرب میں ۲۶ عدد قانون کے جمع کر دیں۔ اب اس حاصل جمع کو ۳۰-۳۰ پر طرح دیں اور جس برج میں آفتاب ہو سب سے پہلے اس کو ۳۰ عدد دیں۔ اسکے بعد دوسرے بروج کو، پس اعداد جہاں منتہی ہوں قمر اسی برج میں ہوگا اور ۳۰ کی طرح سے جتنے اعداد بچیں وہی درجہ اس برج کا ہوگا جس پر قمر ہوگا۔

**مثال:** ۱۳ اپریل ۱۹۵۵ء مطابق ۱۹ شعبان المکرم ۱۳۷۴ھ قمر کا کون سے برج میں کون سے درجہ پر ہوگا۔

اسلامی یا قمری تاریخ ۱۹ ہے۔ لہٰذا ۱۹ کو ۱۳ سے ضرب دی تو حاصل ضرب ۲۴۷ ہوئے



اب ان میں ۲۶ عدد قانون کے جمع کئے کل حاصل جمع ۲۷۳ ہوئے۔ آفتاب اس تاریخ کو برج حمل میں ہے لہٰذا ۳۰-۳۰ کی طرح برج حمل سے شروع کی ۳۰ حمل کے، ۳۰ ثور کے، ۳۰ جوزا کے، ۳۰ سرطان کے، ۳۰ اسد کے، ۳۰ سنبلہ کے، ۳۰ میزان کے، ۳۰ عقرب کے اور ۳۰ قوس کے باقی رہے ۳ تو یہ برج جدی ہوئے لہٰذا معلوم ہوا کہ قمر اس تاریخ کو برج جدی کے ۳ درجہ پر ہے۔

**۳۔ استخراج منازل قمری** جب قمر کا برج اور درجہ معلوم ہو گیا تو قمر کی منزل کا معلوم کرنا نہایت آسان ہے وہ سائل ذیل کی جدول میں بآسانی تلاش کر سکتا ہے

## جدول دوازدہ بروج مع منازل و درجات

| برج حمل | | | برج ثور | | | برج جواز | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۳ | ۴ | ۵ | ۵ | ۶ | ۷ |
| شرطین | بطین | ثریا | ثریا | دبران | ہنعہ | ہقعہ | ہنعہ | ذراعہ |
| ۱۳/۲۰ | ۱۳/۲۰ | ۳/۲۰ | ۱۰/۰ | ۱۳/۲۰ | ۶/۴۰ | ۶/۴۰ | ۱۳/۲۰ | ۱۰/۰ |

| برج سرطان | | | برج اسد | | | برج سنبلہ | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ |
| ذراع | نفرہ | طرفہ | جبہ | زہرہ | سرفہ | سرفہ | عوا | سماک |
| ۳/۲۰ | ۱۳/۲۰ | ۱۳/۲۰ | ۱۳/۲۰ | ۱۳/۲۰ | ۳/۲۰ | ۱۰/۰ | ۱۳/۲۰ | ۶/۴۰ |

| برج میزان | | | برج عقرب | | | برج قوس | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۴ | ۱۵ | ۱۶ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ |
| سماک | غفرہ | زبانا | زبانا | اکلیل | قلب | شولہ | نعائم | بلدہ |
| ۶/۴۰ | ۱۳/۲۰ | ۱۰/۰ | ۳/۲۰ | ۱۳/۲۰ | ۱۳/۲۰ | ۱۳/۲۰ | ۱۳/۲۰ | ۱۳/۲۰ |

| برج جدی | | | | برج دلو | | | برج حوت | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ | ۲۴ | ۲۵ | ۲۶ | ۲۶ | ۲۷ | ۲۸ |
| بلدہ | ذابح | بلع | سعود | سعود | اخبیہ | مقدم | مقدم | موخر | رشا |
| ۱۰/۰ | ۳/۲۰ | ۱۰/۰ | ۶/۴۰ | ۶/۲۰ | ۱۳/۲۰ | ۱۰/۰ | ۳/۲۰ | ۱۳/۲۰ | ۱۳/۲۰ |

**مثال** : ۱۳ اپریل ۱۹۵۵ء کو قمر کونسی منزل میں ہوگا ہمیں اس دن کا درجہ قمر معلوم کرنا ہے درقمر کا برج بھی یعنی قمر برج جدی کے ۳ درجہ پر ہوگا۔ اب برج جدی کے تحت دیکھا اسکے پہلے دس درجے منزل قمری بلدہ کے ہیں لہذا معلوم ہوا کہ اس دن قمر منزل بلدہ میں ہوگا۔

**۴۔ استخراج طالع وقت** استخراجات جعفریہ کیلئے صحیح طالع وقت کا جاننا نہایت ضروری ہے اکابر جفارین نے استخراج طالع وقت کے بہت سے طریقے مقرر کئے ہیں لیکن ان سب میں صحیح اور طبعی طریقہ وہ ہے جو طالب جفر تقویم کی مدد سے استخراج کر سکتا ہے اور وہ یہ ہے زائچہ لگاتے وقت سب سے پہلے تاریخ وقت اور مقام نوٹ فرمالیں پھر تاریخ کو زنجانی جنتری میں ملاحظہ فرمائیں اور اس تاریخ کا کوکبی وقت نوٹ کریں اسکے بعد جس وقت کا زائچہ لگانا ہو اس میں اور بارہ بجے دن میں فرق نوٹ کریں اگر قبل از دوپہر ہے تو اس تفاوت کو کوکبی وقت میں سے منہا کریں اور اگر بعد از دوپہر کا وقت ہے تو اس فرق کو کوکبی وقت میں جمع کر دیں یہی لاہور کا کوکبی وقت ہے پھر اس استخراج شدہ کوکبی وقت کو لگن سارنی جدید میں ملاحظہ کریں جو زنجانی جنتری میں ہر سال شائع کی جاتی ہے اب اس لگن سارنی کے مطابق آپکو خانہ دہم خانہ یازدہم خانہ دوازدہم مطلع خانہ دوم اور خانہ سوم کی شروعات معلوم ہوگئیں پس ان کے متقابل درجات پر خانہ چہارم خانہ پنجم خانہ ششم ۔ خانہ ہفتم ۔ خانہ ہشتم اور خانہ نہم کی شروعات قائم کریں۔ اس کے بعد تقویم زنجانی ملاحظہ کر کے اس تاریخ کے مطابق سیارگان اپنے اپنے درجہ پر تحریر کر لیں یہ ایک مکمل و صحیح زائچہ بن جائیگا جس پر آپ بڑے اصول و قواعد نجوم درست احکام لگا سکتے ہیں

**مثال** یکم جنوری ۱۹۵۵ء دو بجکر ۳۴ منٹ بعد از دوپہر مقام لاہور کا زائچہ لگانا ہے۔ سب سے پہلے یکم جنوری کا کوکبی وقت معلوم کیا جو اٹھارہ گھنٹے ۴۱ منٹ ہے۔ اس میں دو گھنٹے ۳۴ منٹ جمع کئے حاصل جمع ۲۱ گھنٹے ۱۵ منٹ کو لگن سارنی جدید میں دیکھا تو شروعات خانہائے دہم ۔ یازدہم ۔ دوازدہم ۔ مطلع دوئم و سوئم حسب ذیل معلوم ہوئیں۔

سلہ اور استفادہ طلباء کے لئے شامل کتاب ہذا بھی ہے۔



| خانہ دہم | خانہ یازدہم | خانہ دوازدہم | خانہ مطلع | خانہ دوم | خانہ سوم |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱۰ دلو | ۸ حوت | ۱۸ حمل | ۳ جوزا | ۲۷ جوزا | ۱۸ سرطان |

اور ان کے متقابل خانہائے چہارم ۔ پنجم ۔ ششم ہفتم ۔ ہشتم اور نہم کی شروعات حسب ذیل ہوئیں۔

| خانہ چہارم | خانہ پنجم | خانہ ششم | خانہ ہفتم | خانہ ہشتم | خانہ نہم |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱۰ اسد | ۸ سنبلہ | ۱۸ میزان | ۳ قوس | ۲۷ قوس | ۱۸ جدی |

چنانچہ یکم جنوری ۱۹۵۵ء کے مدارج سیارگان کو تقویم زنجانی سے معلوم کیا گیا جو حسب ذیل ہیں۔

| شمس | قمر | عطارد | زہرہ | مریخ | مشتری | زحل | یورینس | نپچون | پلوٹو |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۰ جدی | ۵ حمل | ۱۴ جدی | ۲۶ عقرب | ۲۰ حوت | ۲۶ سرطان | ۱۸ عقرب | ۲۶ سرطان | ۲۸ میزان | ۲۶ اسد |

اور پھر زائچہ بنا کر ان جملہ معلومات کو اس میں پُر کر لیا گیا یہی یکم جنوری ۱۹۵۵ء دو بجکر چونتیس منٹ بعد از دوپہر مقام لاہور کا زائچہ ہے جو ذیل میں برائے افادہ تلامذہ مرقوم ہے۔



زائچہ یکم جنوری ۱۹۵۵ء بوقت ۲ بجکر چونتیس منٹ بعد از دوپہر مقام لاہور

یہ سوال کا زائچہ ہے جس کا درجہ مطلع ۳ جوزا ہے۔

لگن سارنی جدید یا جدول شروعات خانہا تے زائچہ بمطابق لاہور عرض بلد ۳۱ درجہ ۳۴ دقیقہ شمالی

| کوکبی اوقات | ۱۰ حوت | ۱۱ حمل | ۱۲ جوزا | مطلع سرطان | ۲ اسد | ۳ اسد | اوقات کوکبی | ۱۰ سرطان | ۱۱ اسد | ۱۲ سنبلہ | مطلع میزان | ۲ عقرب | ۳ قوس | اوقات کوکبی | ۱۰ عقرب | ۱۱ قوس | ۱۲ جدی | مطلع جدی | ۲ حوت | ۳ حمل |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۰-۰ | ۲۳ | ۲۹ | ۹ | ۱۳ | ۳ | ۲۵ | ۸-۰ | ۲۱ | ۲۴ | ۲۳ | ۱۸ | ۱۵ | ۱۷ | ۱۶-۰ | ۲۷ | ۱۹ | ۹ | ۵ دلو | ۲۲ | ثور |
| -۱۵ | ۲۷ | ۳ ثور | ۱۲ | ۱۳ | ۱۶ | ۲۹ | ۸-۱۵ | ۲۵ | ۲۸ | ۲۷ | ۲۱ | ۱۹ | ۲۱ | ۱۶-۱۵ | قوس | ۲۱ | ۱۳ | ۹ | ۲۷ | ۴ |
| ۰-۳۰ | ۱ حمل | ۷ | ۱۶ | ۱۹ | ۹ | ۲ سنبلہ | ۸-۳۰ | ۲۱ | ۱ سنبلہ | میزان | ۲۳ | ۲۱ | ۲۴ | ۱۶-۳۰ | ۴ | ۲۵ | ۱۷ | ۱۴ | ۳ حمل | ۹ |
| ۰-۴۵ | ۵ | ۱۲ | ۲۰ | ۲۲ | ۱۲ | ۵ | ۸-۴۵ | ۲ اسد | ۵ | ۴ | ۲۷ | ۲۵ | ۲۷ | ۱۶-۴۵ | ۷ | ۲۸ | ۲۰ | ۱۹ | ۷ | ۱۲ |
| ۱-۰ | ۹ | ۱۶ | ۲۳ | ۲۵ | ۱۵ | ۹ | ۹-۰ | ۶ | ۹ | ۷ | عقرب | ۲۸ | ۱ جدی | ۱۷-۰ | ۱۰ | ۱ جدی | ۲۳ | ۲۵ | ۱۲ | ۱۶ |
| ۱-۱۵ | ۱۳ | ۲۰ | ۲۷ | ۲۸ | ۱۹ | ۱۳ | ۹-۱۵ | ۱۰ | ۱۷ | ۱۱ | ۳ | ۲ قوس | ۵ | ۱۷-۱۵ | ۱۴ | ۵ | ۲۸ | حوت | ۱۸ | ۲۰ |
| ۱-۳۰ | ۱۷ | ۲۴ | سرطان | ۱ اسد | ۲۲ | ۱۵ | ۹-۲۳ | ۱۴ | ۱۷ | ۱۴ | ۶ | ۵ | ۹ | ۱۷-۳۰ | ۱۷ | ۸ | ۲ دلو | ۵ | ۲۳ | ۲۴ |
| ۱-۴۵ | ۲۱ | ۲۸ | ۳ | ۴ | ۲۵ | ۲۰ | ۹-۴۵ | ۱۷ | ۲۰ | ۱۷ | ۹ | ۸ | ۱۱ | ۱۷-۴۵ | ۲۱ | ۱۲ | ۷ | ۱۳ | ۲۹ | ۲۸ |
| ۲-۰ | ۲۵ | ۲ جوزا | ۷ | ۷ | ۲۸ | ۲۳ | ۱۰-۰ | ۲۱ | ۲۴ | ۲۰ | ۱۲ | ۱۱ | ۱۵ | ۱۸-۰ | ۲۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۱۸ | ۳ ثور | ۲ جوزا |
| ۲-۱۵ | ۲۹ | ۵ | ۱۰ | ۱۰ | ۱ سنبلہ | ۲۷ | ۱۰-۱۵ | ۲۵ | ۲۷ | ۲۴ | ۱۵ | ۱۵ | ۱۹ | ۱۸-۱۵ | ۲۷ | ۱۹ | ۱۴ | ۲۴ | ۷ | ۵ |
| ۲-۳۰ | ۳ ثور | ۹ | ۱۴ | ۱۳ | ۵ | ۱ میزان | ۱۰-۳۰ | ۲۹ | ۱ میزان | ۲۷ | ۱۸ | ۱۸ | ۲۳ | ۱۸-۳۰ | ۳۰ | ۲۲ | ۱۸ | ۳۰ | ۱۲ | ۹ |
| ۲-۴۵ | ۷ | ۱۳ | ۱۷ | ۱۶ | ۸ | ۴ | ۱۰-۴۵ | ۳ سنبلہ | ۵ | عقرب | ۲۱ | ۲۱ | ۲۷ | ۱۸-۴۵ | ۳ جدی | ۲۵ | ۲۳ | ۵ حمل | ۱۶ | ۱۲ |
| ۳-۰ | ۱۱ | ۱۷ | ۲۰ | ۱۹ | ۱۱ | ۸ | ۱۱-۰ | ۷ | ۸ | ۳ | ۲۴ | ۲۵ | دلو | ۱۹-۰ | ۷ | ۲۹ | ۲۸ | ۲۳ | ۲۱ | ۱۱ |
| ۳-۱۵ | ۱۵ | ۲۰ | ۲۴ | ۲۲ | ۱۵ | ۱۲ | ۱۱-۱۵ | ۱۱ | ۱۲ | ۷ | ۲۷ | ۲۸ | ۴ | ۱۹-۱۵ | ۱۱ | ۴ دلو | ۴ حوت | ۲۰ | ۲۶ | ۲۰ |



| | | | | | | | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۳-۳۰ | ۱۸ | ۲۳ | ۲۶ | ۲۵ | ۱۷ | ۱۵ | ۱۱-۳۰ | ۱۵ | ۱۹ | ۱۰ | ۲۹ | ۱ جدی | ۸ | ۱۹-۳۰ | ۱۴ | ۷ | ۹ | ۲۳ | جوزا | ۲۱ |
| ۳-۴۵ | ۲۲ | ۲۷ | اسد | ۲۸ | ۲۱ | ۱۹ | ۱۱-۴۵ | ۱۹ | ۱۹ | ۱۳ | ۲ قوس | ۵ | ۱۲ | ۱۹-۴۵ | ۱۸ | ۱۲ | ۱۵ | ۲ ثور | ۴ | ۲۷ |
| ۴-۰ | ۲۵ | سرطان | ۲ | سنبلہ | ۲۴ | ۲۲ | ۱۲-۰ | ۲۳ | ۲۳ | ۱۶ | ۵ | ۸ | ۱۶ | ۲۰-۰ | ۲۲ | ۱۷ | ۲۱ | ۹ | ۹ | ۱ سرطان |
| ۴-۱۵ | ۲۹ | ۴ | ۶ | ۳ | ۲۷ | ۲۶ | ۱۲-۱۵ | ۲۷ | ۲۶ | ۱۹ | ۸ | ۱۲ | ۳۰ | ۲۰-۱۵ | ۲۵ | ۳۰ | ۲۵ | ۱۳ | ۱۲ | ۴ |
| ۴-۳۰ | ۳ جوزا | ۷ | ۹ | ۷ | ۱ میزان | عقرب | ۱۲-۳۰ | ۱ میزان | عقرب | ۲۲ | ۱۱ | ۱۶ | ۲۵ | ۲۰-۳۰ | ۲۸ | ۲۴ | حمل | ۱۸ | ۱۵ | ۷ |
| ۴-۴۵ | ۶ | ۱۰ | ۱۲ | ۹ | ۴ | ۳ | ۱۲-۴۵ | ۵ | ۳ | ۲۵ | ۱۴ | ۱۹ | ۲۹ | ۲۰-۴۵ | ۲ دلو | ۲۹ | ۶ | ۲۳ | ۱۹ | ۱۰ |
| ۵-۰ | ۱۰ | ۱۴ | ۱۶ | ۱۳ | ۷ | ۷ | ۱۳-۰ | ۹ | ۶ | ۲۸ | ۱۷ | ۲۳ | ۳ | ۲۱-۰ | ۶ | ۳ حوت | ۱۲ | ۲۸ | ۲۳ | ۱۴ |
| ۵-۱۵ | ۱۴ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۵ | ۱۰ | ۱۰ | ۱۳-۱۵ | ۱۳ | ۱۰ | ۲ قوس | ۲۱ | ۲۷ | ۸ حوت | ۲۱-۱۵ | ۱۰ | ۸ | ۱۸ | ۳ جوزا | ۲۷ | ۱۸ |
| ۵-۳۰ | ۱۷ | ۲۱ | ۲۳ | ۱۸ | ۱۴ | ۱۴ | ۱۳-۳۰ | ۱۷ | ۱۳ | ۵ | ۴ | ۱ دلو | ۱۲ | ۲۱-۳۰ | ۱۴ | ۱۳ | ۲۴ | ۸ | ۱ سرطان | ۲۱ |
| ۵-۴۵ | ۲۱ | ۲۵ | ۲۵ | ۲۲ | ۱۸ | ۱۸ | ۱۳-۴۵ | ۲۱ | ۱۷ | ۸ | ۲۷ | ۶ | ۱۷ | ۲۱-۴۵ | ۱۸ | ۱۸ | ۲۹ | ۱۲ | ۵ | ۲۵ |
| ۶-۰ | ۱۴ | ۲۸ | ۲۸ | ۲۴ | ۲۰ | ۲۱ | ۱۴-۰ | ۲۵ | ۲۰ | ۱۱ | ۱ جدی | ۱۰ | ۲۱ | ۲۲-۰ | ۲۲ | ۲۳ | ۴ ثور | ۱۶ | ۸ | ۲۸ |
| ۶-۱۵ | ۲۷ | ۱ اسد | ۱ سنبلہ | ۲۷ | ۲۳ | ۲۳ | ۱۴-۱۵ | ۲۹ | ۲۴ | ۱۴ | ۴ | ۱۵ | ۲۶ | ۲۲-۱۵ | ۲۶ | ۲۸ | ۹ | ۲۰ | ۱۲ | ۲ اسد |
| ۶-۳۰ | ۳۰ | ۴ | ۴ | ۳۰ | ۲۶ | ۲۶ | ۱۴-۳۰ | ۳ عقرب | ۲۷ | ۱۸ | ۸ | ۲۰ | ۱ حمل | ۲۲-۳۰ | ۳۰ | ۳ حمل | ۱۴ | ۲۴ | ۱۵ | ۵ |
| ۶-۴۵ | ۴ | ۷ | ۸ | ۳ میزان | عقرب | قوس | ۱۴-۴۵ | ۷ | ۱ قوس | ۲۱ | ۱۲ | ۲۴ | ۶ | ۲۲-۴۵ | ۴ حوت | ۷ | ۱۹ | ۲۸ | ۱۸ | ۹ |
| ۷-۰ | ۷ | ۱۰ | ۱۱ | ۴ | ۳ | ۳ | ۱۵-۰ | ۱۱ | ۴ | ۲۴ | ۱۶ | حوت | ۱۱ | ۲۳-۰ | ۸ | ۱۲ | ۲۳ | ۱ سرطان | ۲۱ | ۱۳ |
| ۷-۱۵ | ۱۰ | ۱۳ | ۱۴ | ۸ | ۵ | ۶ | ۱۵-۱۵ | ۱۵ | ۸ | ۲۸ | ۲۰ | ۵ | ۱۶ | ۲۳-۱۵ | ۱۲ | ۱۷ | ۲۸ | ۴ | ۲۴ | ۱۶ |
| ۷-۳۰ | ۱۴ | ۱۷ | ۱۷ | ۱۲ | ۹ | ۱۰ | ۱۵-۳۰ | ۱۹ | ۱۱ | ۲ جدی | ۲۵ | ۱۰ | ۲۰ | ۲۳-۳۰ | ۱۶ | ۲۱ | ۲ جوزا | ۸ | ۲۸ | ۱۹ |
| ۷-۴۵ | ۱۷ | ۲۰ | ۲۰ | ۱۴ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۵-۴۵ | ۲۳ | ۱۵ | ۶ | ۲۹ | ۱۶ | ۲۵ | ۲۳-۴۵ | ۲۰ | ۲۶ | ۶ | ۱۱ | ۱ اسد | ۲۳ |

## ۵. استخراج ساعات شب و روز

جب یہ معلوم کرنا ہو کہ اس وقت کون سے سیارے کی ساعت ہے تو طلوع و غروب آفتاب کے درمیان معلوم کرو کہ کتنے گھنٹے کا دن ہے اسے بارہ پر تقسیم کر دو۔ ایک سیارہ کی ساعت تمام معلوم ہو جائے گی۔ اس کے بعد وقت مطلوبہ نکال لو کہ اس وقت کون سے سیارہ کی ساعت ہے۔

رات کو سیارگان کی ساعتیں معلوم کرنے کیلئے غروب آفتاب سے طلوع آفتاب تک معلوم کرو کتنے گھنٹے کی رات ہے اسے بارہ پر تقسیم کر کے ایک سیارہ کی ساعت تمام معلوم کر لو اور پھر بطریق متذکرہ الصدر وقت مطلوبہ تک ساعت سیارہ معلوم کر لو۔

**مثال۔** لاہور میں ۱۳ اپریل ۱۹۵۵ء صبح پانچ بجکر ۳۶ منٹ پر آفتاب طلوع ہوگا اور شام کو چھ بجکر ۳۰ منٹ یعنی اٹھارہ بجکر ۳۰ منٹ پر غروب ہوگا یعنی کل مقدار یوم بارہ گھنٹے ۵۴ منٹ ہے اسکو بارہ پر تقسیم کیا تو ایک سیارہ کی ساعت کا وقت ایک گھنٹہ چار منٹ ۳۰ سیکنڈ ہوا۔ اب تمام دن کا ٹائم ٹیبل بن سکتا ہے پہلی ساعت پانچ بجکر ۳۶ منٹ سے لیکر چھ بجکر چالیس منٹ تیس سیکنڈ تک رہی۔ اسی طرح دوسری ساعت اس پر ایک گھنٹہ چار منٹ تیس سیکنڈ کے اضافہ تک و علیٰ ہذا القیاس اسی طرح باقی ساعتیں دن کی غروب آفتاب رہیں گی۔ دن کی پہلی ساعت اسی سیارہ کی ہوتی ہے جس سیارہ کا دن ہوتا ہے اس لحاظ سے ساعات روز کا نقشہ حسب ذیل ہوگا

### نقشہ ساعات روز

| ایام | ساعت ۱ | ساعت ۲ | ساعت ۳ | ساعت ۴ | ساعت ۵ | ساعت ۶ | ساعت ۷ | ساعت ۸ | ساعت ۹ | ساعت ۱۰ | ساعت ۱۱ | ساعت ۱۲ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جمعہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| ہفتہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| اتوار | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| پیر | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| منگل | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| بدھ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |
| جمعرات | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |



**مثال:** ۱۳ اپریل ۱۹۵۵ء لاہور میں آفتاب شام کو چھ یا اٹھارہ بجکر تیس منٹ پر غروب ہوگا اور دوسرے دن پانچ بجکر پینتیس ۳۵ منٹ پر طلوع ہوگا یعنی کل مقدار شب گیارہ گھنٹے پانچ منٹ ہوئی۔ اس کو بارہ پر تقسیم کیا تو کل مقدار ایک ساعت کی پچپن منٹ پچیس سیکنڈ ہوگی۔ نقشہ ساعات شب حسب ذیل ہے۔

### نقشہ ساعت شب

| شب ہائے | ساعت ۱ | ساعت ۲ | ساعت ۳ | ساعت ۴ | ساعت ۵ | ساعت ۶ | ساعت ۷ | ساعت ۸ | ساعت ۹ | ساعت ۱۰ | ساعت ۱۱ | ساعت ۱۲ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جمعہ | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| ہفتہ | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| اتوار | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |
| پیر | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| منگل | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| بدھ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| جمعرات | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |

## ۶۔ سن عیسوی کے ہر ماہ کی پہلی تاریخ کے دن کا استخراج

جس سن عیسوی کی کسی ماہ کی پہلی تاریخ کا دن دریافت کرنا ہو تو اس سن کے سینکڑہ اور ہزار کے ہندسوں سے جو عدد بنے اس کو ۴ پر تقسیم کرو۔ جو باقی بچے اس کو ۵ میں ضرب کر کے حاصل ضرب میں اسی سن کی اکائی دہائی کے ہندسوں سے بنا ہوا عدد نیز ان کو ۴ پر تقسیم کرنے کا حاصل قسمت عدد جمع کر دو اور حاصل جمع کو ۷ پر تقسیم کر کے جو باقی بچے اس کو نقشہ مندرجہ ذیل میں دیکھو۔ اس باقی کے مقابل نقشہ میں جو دن ہیں ان مہینوں کی پہلی تاریخوں کے دن ہیں جو ان دنوں کے مقابل اوپر کی طرف سے اوپر کے خانہ میں درج ہیں۔

## نقشہ روز ہائے اوّلین ماہ ہائے سن عیسوی

| باقی | جنوری اکتوبر | فروری مارچ نومبر | اپریل جولائی | مئی | جون | اگست | ستمبر دسمبر |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۰ | یکشنبہ | چہارشنبہ | شنبہ | دوشنبہ | پنجشنبہ | سہ شنبہ | جمعہ |
| ۱ | دوشنبہ | پنجشنبہ | یکشنبہ | سہ شنبہ | جمعہ | چہارشنبہ | شنبہ |
| ۲ | سہ شنبہ | جمعہ | دوشنبہ | چہارشنبہ | شنبہ | پنجشنبہ | یکشنبہ |
| ۳ | چہارشنبہ | شنبہ | سہ شنبہ | پنجشنبہ | یکشنبہ | جمعہ | دوشنبہ |
| ۴ | پنجشنبہ | یکشنبہ | چہارشنبہ | جمعہ | دوشنبہ | شنبہ | سہ شنبہ |
| ۵ | جمعہ | دوشنبہ | پنجشنبہ | شنبہ | سہ شنبہ | یکشنبہ | چہارشنبہ |
| ۶ | شنبہ | سہ شنبہ | جمعہ | یکشنبہ | چہارشنبہ | دوشنبہ | پنجشنبہ |

**مثال:** سنہ ۱۹۴۳ء کے تمام مہینوں کی پہلی تاریخوں کے دن بتاؤ ؟

(۱) سینکڑہ اور ہزار کے ہندسے ۱۹ کا عدد بناتے ہیں ۔

(۲) ۱۹ کو چار پر تقسیم کیا تو ۴ حاصل قسمت اور تین باقی بچے ۔

(۳) ۳ کو پانچ سے ضرب دیا تو پندرہ حاصل ضرب ۔

(۴) ۱۵ میں اکائی دہائی کے ہندسوں یعنی ۴۳ کو جمع کیا اور ان کو چار پر تقسیم کرنے سے حاصل قسمت دس کو جمع کیا یعنی ۱۵ + ۴۳ + ۱۰ = ۶۸ ہوئے ۔

(۵) ۶۸ کو ۷ پر تقسیم کیا تو ۵ باقی بچے ۔

(۶) ۵ کے مقابل نقشہ میں جمعہ جنوری اور اکتوبر کی پہلی تاریخوں کا دن دوشنبہ فروری مارچ اور نومبر کی پہلی تاریخوں کا دن پنجشنبہ اپریل اور جولائی کی پہلی تاریخوں کا دن شنبہ مئی کی پہلی تاریخ کا پہلا دن ۔ سہ شنبہ جون کی پہلی تاریخ کا دن یکشنبہ اگست کی پہلی تاریخ کا دن اور چہارشنبہ ستمبر اور دسمبر کی پہلی تاریخوں کا دن ہے ۔



## ۷ ۔ سن عیسوی کی تاریخ کے دن کا استخراج

سب سے پہلے سنین گذشتہ کو چار سو پر طرح دیں جو باقی بچے اس میں ہر فی صد پر ۵ دن لے لیں بعدازاں جو سنین سو کی طرح سے بچ جائیں ان کیلئے فی سال ایک دن لے لیں اور ایک ایک دن ہر سال کبیسہ یا لیپ کے سال کیلئے لے لیں بعدازاں یکم جنوری تا تاریخ مطلوب کے دن شمار کرلیں ان سب کو جمع کر کے حاصل جمع کو ۷ پر تقسیم کر دیں جو باقی بچے وہ دوشنبہ سے شمار کرلیں اگر صفر بچے تو یکشنبہ شمار ہوگا ۔

**مثال:** ۱۶ اکتوبر سنہ ۱۹۵۱ء کو کونسا دن تھا ۔ ؟

سالہائے گذشتہ ۱۹۵۰ میں ۔

(۱) ۱۶۰۰ سالوں میں دنوں کی زیادتی = ۰

(۲) ۳۰۰ سالوں میں دنوں کی زیادتی = ۱۵

(۳) ۵۰ عام سالوں میں زیادتی = ۵۰

(۴) سالہائے کبیسہ یا لیپ کے سالوں میں زیادتی = ۱۲

(۵) یکم جنوری تا ۱۶ اکتوبر کی زیادتی ۲۸۹

کل میزان ۳۶۶

(۶) ۳۶۶ کو ۷ پر تقسیم کیا تو دو باقی بچے

(۷) دو کو دوشنبہ سے گنا تو سہ شنبہ پس ۱۶ اکتوبر سنہ ۱۹۵۱ء کو جس دن قائد ملت خان لیاقت علی خاں شہید ہوئے منگل یا سہ شنبہ کا ہی دن تھا ۔

## ۸ ۔ انگریزی تاریخ سے عربی تاریخ کا استخراج

انگریزی تاریخ و سن کے ایام نکال کر اس میں ۲۲۷۰۱۵ یوم جو سن ہجری سے قبل سن عیسوی گذار چکا ہے نفی کر کے باقی کو ۳۵۴۰۳۶۷۰۸۴ پر تقسیم کر کے ...... سال و دن قمری نکال لیں دونوں کو ماہ قمری ۲۹ ، ۳۰ کی ترتیب سے دیکھ کر تاریخ نکالیں ۔

مثال :- ۲۱ مارچ ۶۳۲ء کو عربی یا سن ہجری کی کونسی تاریخ و سنہ تھا؟

ابتدا سنہ عیسوی لغایت ۲۱ مارچ ۶۳۲ء پورے۔

۶۳۱ + ۳۱ جنوری + ۲۹ فروری + ۲۱ مارچ یعنی ۸۱ دن

- ۶۳۱ × ۳۶۵٫۲۴۲۲۱۸ + ۸۱ دن

= ۲۳۰۴۶۷٫۸۳۹۵۵۸ دن + ۸۱ دن

= ۲۳۰۵۴۸٫۸۳۹۵۵۸ دن

اس عمل کی اصلاح دوسرے طریقہ سے بھی کر سکتے ہیں۔

عمل دیگر :-

۶۳۱ سال کے سادہ ایام ۶۳۱ × ۳۶۵ = ۲۳۰۳۱۵

۴۰۰ سال کے ایام کبیسہ : ۹۷

۲۰۰ " " " " " ۲۴ × ۲ : ۴۸

۳۱ " " " " " ۳۱ ÷ ۴ : ۷

یکم جنوری لغایت ۲۱ مارچ کے ایام = ۸۱

کل میزان = ۲۳۰۵۴۸

لہٰذا اصلاح کی گنجائش نہیں کہ ہر دو طریقوں سے جواب ایک ہی ہے۔ اب ۲۳۰۵۴۸ میں قبل سن ہجری کے سنین عیسوی کے دن ۲۲۷۰۱۵ نکال دیئے تو باقی ۳۵۳۳ دن بچے اب ۳۵۳۳ دنوں کو ۳۵۴٫۳۶۷۰۸ پر تقسیم کیا تو ۹ سال اور ۳۴۳٫۸۹۶۲۴۴ دن حاصل ہوئے ان کو ماہ ہائے قمری پر طرح دی۔

محرم صفر ربیع الاوّل ربیع الثانی جمادی الاوّل جمادی الثانی
۳۰ + ۲۹ + ۳۰ + ۲۹ + ۳۰ + ۲۹

رجب شعبان رمضان شوال ذیقعد ذی الحجہ = ۳۵۵ دن
۳۰ + ۲۹ + ۳۰ + ۲۹ + ۳۰ + ۲۹ یا ۳۰



پس معلوم ہوا کہ ۲۱ مارچ ۶۳۲ء کو قمری تاریخ ۱۸ ذی الحجہ سنہ ۱۰ھ تھی جو کہ اسلامی تاریخ سے بھی ثابت ہے کہ یہی دن واقعہ خم غدیر کا ہے جس دن حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم نے حضرت مولائے کائنات علی ابن ابی طالب علیہ السلام کا ہاتھ پکڑ کر بمقام غدیر فرمایا "من کنت مولاہ فھذا علیؑ مولیٰ" یعنی جس کا میں آقا ہوں پس اس کا یہ علی آقا ہے۔" چنانچہ اسی واقعہ کی رعایت سے حضرات اثنا عشری اس دن عید غدیر مناتے ہیں۔

## ۹. عربی تاریخ سے انگریزی تاریخ اور سن عیسوی کا استخراج

جس تاریخ و سنہ ہجری کو انگریزی تاریخ و سنہ عیسوی سے مطابق کرنا ہو اس تاریخ تک ایام ہجری نکال کر ۳۶۵٫۲۴۲۲۱۸ یعنی ایام شمسی پر تقسیم کر دیں اس طرح سال و دن شمسی نکل آتے ہیں۔ بعدہٗ ان کو ۲۰ جولائی ۶۲۲ء میں جو یکم محرم سنہ ۱ھ کے مطابق ہے۔ جمع کردہ تاریخ و سن عیسوی نکل آئے گا۔

مثال : ۱۰ محرم الحرام سنہ ۶۱ھ کو انگریزی کی تاریخ کیا تھی؟ اور کون سنہ عیسوی تھا۔ ابتدائے یکم محرم سنہ ۱ھ لغایت ۱۰ محرم سنہ ۶۱ھ = ۶۰ سال ۱۰ یوم

۲۱۲۷۲٫۰۲۵۰۴۰ دن

۲۱۲۷۲٫۰۲۵۰۴۰ ÷ ۳۶۵٫۲۴۲۲۱۸ = ۵۸ سال ۸۷ یوم۔ اب ۲۰ جولائی ۶۲۲ء میں ۵۸ سال ۸۷ یوم جمع کیے۔ ۱۲ جولائی کو دیئے ۳۱ اگست کو، ۳۰ ستمبر کو اور باقی ۱۴ اکتوبر کو دیئے تو کل ۸۷ ہوئے۔ اسی طرح ۶۲۲ + ۵۸ = ۶۸۰ ہوتے لہٰذا ۱۰ محرم الحرام سنہ ۶۱ھ یعنی واقعہ کربلا والے دن انگریزی تاریخ و سن عیسوی ۱۴ اکتوبر ۶۸۰ء تھے۔

## ۱۰. استخراج اعداد ایام

ابجد قمری کے مطابق ہر یوم کے حروف کے اعداد لے کر جمع کر لیں پس یہ اعداد الگ الگ اعداد یوم کہلاتے ہیں۔

## نقشہ اعداد یوم

| یوم | شنبہ | یکشنبہ | دوشنبہ | سہ شنبہ | چہارشنبہ | پنجشنبہ | جمعہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۳۵۷ | ۳۸۷ | ۳۶۷ | ۴۲۲ | ۵۶۶ | ۴۱۲ | ۱۱۳ |

۱۱۔ **استخراج اعداد سیارگان** الجد قمری کے مطابق ہر سیارہ کے حروف کے اعداد لیکر جمع کرلیں پس یہ اعداد الگ الگ اعداد سیارہ کہلاتے ہیں۔

## نقشہ اعداد سیارگان

| نام سیارہ | شمس | قمر | مریخ | عطارد | مشتری | زہرہ | زحل |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۴۰۰ | ۳۴۰ | ۸۵۰ | ۲۸۴ | ۹۵۰ | ۲۱۷ | ۴۵ |

۱۲۔ **استخراج اعداد بروج** بروج شمسی کے اسماء کے حروف الگ الگ لیکر ان کے اعداد بمطابق الجد قمری جمع کرلیں۔ حاصل جمع متعلقہ بُرج کے اعداد ہونگے

## نقشہ اعداد بروج

| نام بروج | حمل | ثور | جوزا | سرطان | اسد | سنبلہ | میزان | عقرب | قوس | جدی | دلو | حوت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۷۸ | ۷۰۶ | ۱۷ | ۳۲۰ | ۶۵ | ۱۴۷ | ۱۰۸ | ۳۷۲ | ۱۴۶ | ۱۷ | ۴۰ | ۴۱۴ |

۱۳۔ **استخراج اعداد منازل القمر** الجد قمری کے مطابق منازل کے حروف الگ الگ لیکر انکے اعداد لے لیں پھر ان اعداد کو آپس میں جمع کرلیں یہی ان کے اعداد ہوں گے۔

## نقشہ اعداد منازل القمر

| نام منزل | شرطین | بطین | ثریا | دبران | ہقعہ | ہنعہ | ذراع |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۵۶۹ | ۷۱ | ۷۱۱ | ۲۵۷ | ۱۸۰ | ۱۴۰ | ۹۷۶ |



## نقشہ اعداد منازل القمر

| نام منزل قمر | نثرہ | طرفہ | جبہ | زبرہ | صرفہ | عوا | سماک |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۷۵۵ | ۲۹۴ | ۱۰ | ۲۱۷ | ۳۴۵ | ۷۷ | ۴۱ |
| نام منزل قمر | غفرہ | زبانا | اکلیل | قلب | شعور | نعائم | بلدہ |
| اعداد | ۱۲۸۵ | ۶۱ | ۹۱ | ۱۳۲ | ۳۴۱ | ۱۴۲ | ۴۱ |
| نام منزل | ذابح | بلع | سعود | اخبیہ | مقدم | مؤخر | رشا |
| اعداد | ۷۱۱ | ۱۰۲ | ۱۴۰ | ۶۱۸ | ۱۸۴ | ۸۴۶ | ۵۰۱ |

۱۴۔ **استخراج ماہ ہائے قمری و عیسوی** قمری یا عیسوی مہینوں کے ناموں کے حروف کے مطابق الجد قمری اعداد میں منتقل کرلئے اور اعداد کو جمع کرلیا پس یہ قمری یا عیسوی مہینوں کے اعداد ہیں۔

| ماہ قمری | محرم | صفر | ربیع الاوّل | ربیع الآخر | جمادی الاوّل | جمادی الآخر | رجب | شعبان | رمضان | شوال | ذلقعد | ذی الحج |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۲۸۸ | ۳۷۰ | ۳۵۰ | ۱۱۱۴ | ۱۲۶ | ۸۹۰ | ۲۰۵ | ۴۲۳ | ۱۰۹۱ | ۳۳۷ | ۸۸۴ | ۷۴۱ |
| ماہ عیسوی | جنوری | فروری | مارچ | اپریل | مئی | جون | جولائی | اگست | ستمبر | اکتوبر | نومبر | دسمبر |
| اعداد | ۲۶۹ | ۴۹۶ | ۲۲۴ | ۳۴۳ | ۵۱ | ۵۹ | ۵۱ | ۴۸۱ | ۷۰۳ | ۲۶۹ | ۲۹۸ | ۳۰۶ |

# حصّہ دوم

## مستحصلات خفیہ

# باب ۱

## ابجد قمری کے ذریعہ سائل کے علم حالات کا استخراج

سائل کے سوال کے جفری جواب کے استخراج کو اصطلاح جفر میں مستحصلہ کہتے ہیں مستحصلات دو قسم کے ہوتے ہیں ایک خفیہ دوسرے خبریہ. خفیہ سے مراد مفرد اعداد سے سوالات کے جوابات حاصل کرنا ہے. خبریہ مستحصلات مفرد اعداد سے حاصل نہیں ہوتے ان کا ذکر اس کتاب کے حصہ سوم میں کیا جائے گا. فی الحال زائچہ نجوم کی رعایت سے صرف مستحصلات خفیہ کے استخراجات کے ضمن میں حصہ دوم کے بارہ ابواب قائم کئے جاتے ہیں اور زیر نظر باب میں ابجد قمری کے ذریعہ حاصل ہونے والے مستحصلات خفیہ کا ذکر کیا جاتا ہے.

اس سے پہلے کہ ہم سوالات کے جوابات کو بالتفصیل مستخرج کرنے کے طریقوں پر روشنی ڈالیں، ہم طالب جفر کو یہ بتا دینا چاہتے ہیں کہ علم جفر کے حصول کے لئے ایمان رکھنا اللہ محمدؐ اور قوانین آل محمدؐ پر نہایت ضروری ہے. کیونکہ اس کے بغیر حصول علم جفر ناممکن ہے.

سوال نمبر ۱ : میرے واسطے مستقبل قریب کیسا ہے؟

جواب:۔ سب سے پہلے مندرجہ ذیل معلومات کو ترتیب وار لکھ لو۔

امور معلومہ (۱) سوال (۲) نام سائل مع نام والدہ سائل (۳) اعداد عمر سائل (۴) اعداد سن ہجری (۵) ماہ قمری (۶) تاریخ قمری کے اعداد (۷) روز سوال

اس کے بعد معلومات ۳، ۴، ۶ کے اعداد کو لے کر باہم جمع کر لیا۔

پھر معلوم معلومات ۱، ۲، ۵، ۷ کے الفاظ کو لے کر بسط حرفی کے ذریعے حروف الگ الگ کر لئے۔ پھر ان حروف کی تخلیص کر لی۔ باقی جو حروف بچے انہیں ملحوظاً ابجد قمری ترفع عددی دیا۔ اب جو حروف برآمد ہوئے ان کا جمل کبیر حاصل کیا اور جمل کبیر کو معلومات ۳، ۴، ۶ کے اعداد میں جمع کر کے حاصل جمع کا جمل صغیر حاصل کیا اور اسے تین پر تقسیم کر دیا۔

ایک باقی رہے تو کشائش کاروبار، ترقی زر و دولت، رفع تکالیف اور خوشی حاصل ہو اگر دو برآمد ہوں تو حالت موجودہ میں تغیر ہونے والا نہیں ہے اور اگر تین باقی بچیں یعنی پورا پورا تقسیم ہو تو رنج، فکر، ملال اور تنگدستی پیش آئے۔

مثال:۔ جاوید نصیر بن زبیدہ سلطانہ سائل نے مورخہ ۱۷ جمادی الاول ۱۳۷۴ھ بروز چہارشنبہ سوال کیا۔ میرے واسطے مستقبل قریب کیسا ہے؟ اس کے جواب کے مستحصلات خفیہ کو حسب ذیل استخراج کیا۔

امور معلومہ

(۱) سوال - میرے واسطے مستقبل قریب کیسا ہے؟

(۲) نام سائل مع والدہ   جاوید نصیر بن زبیدہ سلطانہ

(۳) اعداد عمر سائل   ۱۸ سال

(۴) اعداد سن   ۱۳۷۴ھ

(۵) ماہ قمری   جمادی الاول

(۶) اعداد تاریخ قمری   ۱۷   (۷) روز سوال چہارشنبہ

امور (۳+۴+۶) کے اعداد ۱۸+۱۳۷۴+۱۷ کل ۱۴۰۹ ہوئے۔

امور (۱+۲+۵+۷) کے الفاظ کو بسط حرفی کیا تو "م ی ر ے و ا س ط ے م س ت ق ب ل ق ر ی ب ک ی س ا ہ ے ج ا و ی د ن ص ی ر ب ن ز ب ی د ہ س ل ط ا ن ہ ج م ا د ی ا ل ا و ل چ ہ ا ر ش ن ب ہ" حاصل ہوئے۔

ان کو تخلیص کیا تو حروف "م ی ر و ا س ط ت ق ب ل ک ہ ج د ن ص ز ش" حاصل ہوئے

ان کو ترفع عددی دیا تو حروف ف ت ت ق غ س ی خ ص غ غ ک ش ر ن ل م ش ظ ع غ ہوئے۔

اب ان کو جمل کبیر کیا تو کل عدد ۷۳۶۰ ہوئے ان میں ۱۴۰۹ جمع کئے تو ۸۷۶۹ ہوئے۔

ان کو جمل صغیر کیا تو ۹+۶+۷+۸ = ۳۰ یعنی ۰+۳ = ۳ ہوئے ۳

اب ان ۳ کو تین پر تقسیم کیا تو ایک باقی بچا۔

جواب یہ نکلا:۔ کشائش کاروبار، ترقی زر و دولت، رفع تکالیف اور خوشی حاصل ہو

سوال نمبر۲:۔ میری مٹھی میں کیا شے ہے؟

جواب:۔ امور معلومہ (۱) اعداد نام سائل بمطابق ابجد قمری (۲) اعداد روز سوال بمطابق ابجد قمری (۳) اعداد ساعت سوال بمطابق ابجد قمری۔

ان ہر سہ اعداد کو جمع کر کے تین پر تقسیم کرو

اگر ایک باقی بچے تو کوئی شے از قسم معدنیات و جمادات۔ انگشتری روپیہ پیسہ وغیرہ ہے۔

اگر تین باقی رہیں یا کچھ نہ بچے تو کوئی شے از قسم حیوانات ناخن، بال، کھال یا چمڑہ وغیرہ ہے

مثال:۔ الطاف الٰہی سائل نے بروز یکشنبہ ساعت مشتری سوال کیا "میری مٹھی میں کیا شے ہے؟"

امور معلومہ:۔ (۱) الطاف الٰہی سائل کے اعداد ۱۶۸ ہوئے۔

(۲) روز شنبہ کے اعداد ۳۸۷ ہوئے۔

(۴) صاحب ساعت مشتری کے اعداد ۹۵۰ ہوئے ۔

یہ کل ۱۵۰۵ ہوئے ان کو تین پر تقسیم کیا تو کل باقی ۲ ہوئے ۔ پس الطاف الٰہی صاحب کی مٹھی میں کوئی شے از قسم کاغذ کپڑا وغیرہ تھی ۔ ۱۵۰۵ میں عدد ۵ کی کثرت سے معلوم ہوا کہ شے مطلوبہ شمار سے ضرور متعلق ہے پس کہا گیا کہ " پانچ روپے کا نوٹ " ہے جو کہ سائل کی مٹھی کھولنے پر صحیح نکلا ۔

سوال نمبر ۳ :- میری مراد کب پوری ہوگی ؟

جواب : امور مطلوبہ (۱) نام سائل مع نام والدۂ سائل ۔

(۲) نام روز سوال (۳) نام ساعت سوال

ان ہر سہ کو مطابق ابجد قمری اعداد میں منتقل کیا اور حاصل اعداد کو جمل صغیر کیا اس سے جو حاصل ہوا اسے تین پر تقسیم کیا ۔

ایک باقی رہے تو سائل کی مراد پوری نہیں ہو سکتی ۔

دو باقی رہیں تو مراد توقف سے پوری ہوگی ۔

تین باقی بچیں تو مراد فوراً پوری ہو جائے گی ۔

مثال : پرویز انور سائل نے پوچھا کہ " میری مراد کب پوری ہوگی ۔ روز سہ شنبہ بساعت مریخ ۔

امور معلومہ (۱) پرویز انور بن کنیز صغرا کے اعداد ۱۹۱۲

(۲) روز سوال سہ شنبہ کے اعداد ۴۲۲

(۳) ساعت سوال مریخ کے اعداد ۵۸۰

کل اعداد ۱۹۱۲ + ۴۲۲ + ۸۵۰ = ۳۱۸۴ اس کو جمل صغیر کیا تو ۷ ہوئے ۔ تین پر تقسیم کیا تو ایک باقی بچا ۔ جواب جفر یہ حاصل ہوا کہ سائل کی مراد پوری نہیں ہو سکتی ۔

سوال نمبر ۴ : " میرا کام بخوبی انجام ہوگا یا نہیں ؟

جواب ۔ امور معلومہ (۱) قمری تاریخ سوال



(۲) روزِ سوال (۳) سوال کی منزل القمر (۴) ساعت سوال

ان سب کے شمار کو لیکر جمع کر لیا اور تین پر تقسیم کیا ۔

ایک باقی رہے تو کام بخوبی سرانجام ہوگا ۔

دو باقی رہیں تو کام تکلیف اور توقف سے پورا ہوگا ۔

تین باقی رہیں تو کام کے سرانجام ہونے کی کوئی امید نہیں ہے ۔

مثال ۔ زید سائل نے سوال کیا کہ میرا کام بخوبی سرانجام ہوگا یا نہیں ؟

امور معلومہ (۱) قمری تاریخ ۱۲ ، ماہ ذی الحج تھی لہذا شمار ۱۲ لئے ۔

(۲) روز سوال منگل یعنی سہ شنبہ تھا لہذا شمار ۳ لئے ۔

(۳) وقت دو گھنٹے بعد از طلوع آفتاب کا تھا لہذا شمار ساعت ۲ لئے ۔

(۴) منزل القمر بلدہ تھی جس کا شمار اکیسواں ہے ۔ لہذا ۲۱ آئے ۔

کل ۳۸ ہوئے تین پر تقسیم کیا تو باقی ۲ بچے ۔ چنانچہ جواب حاصل ہوا کہ کام پورا ہو تو ہو جائے گا مگر تکلیف اور توقف کے ساتھ ۔

سوال نمبر ۵ :- میرا فلاں کام سرانجام ہوگا یا نہیں ؟

جواب امور معلومہ :- (۱) سوال سائل (۲) یوم سوال

سب سے پہلے ہر دو کو کاغذ پر لکھ کر بسط حرفی سے ان کے حروف الگ الگ کرے بعد ازاں ان حروف کی تلخیص کرے جو حروف حاصل ہوں ان کو ترفع طبعی دے کر حروف حاصل کرے ۔ ان حروف کو ابجد قمری کے ذریعے اعداد میں منتقل کرے ۔ ان اعداد کا جمل کبیر استخراج کر کے اس میں گیارہ عدد قاعدہ کے جمع کریں ۔ پھر حاصل جمع کا جمل صغیر سات پر تقسیم کریں اگر ۱ - ۳ - ۵ باقی بچیں تو کام ہوگا ۔ اور اگر ۲ - ۴ - ۶ بچیں تو کام بالکل نہیں ہوگا ۔ اور جمل صغیر سات نکلے تو کام کا پورا ہونا امید و بیم کے درمیاں لٹکا رہے گا ۔

مثال ۔ سعید نے سوال کیا کہ " میں شمع معمہ کا اوّل انعام حاصل کر دوں گا یا نہیں " ؟ یہ سوال

اس نے خاص طور پر دیکھ کر جمعہ کے دن کیا۔

امور معلومہ ۔ (۱) سوال سائل میں شمع معمہ کا اوّل انعام حاصل کروں گا یا نہیں؟

(۲) یوم سوال ۔ جمعہ

مرحلہ اوّل :- بسط حرفی م ی ن ش م ع م ع م ہ ک ا ا ن ع ا م ا و ل ح ا
ص ل ک ر و ن گ ا ی ا ن ہ ی ن ج م ع

مرحلہ دوم :- تخلیص ۔ م ی ن ش ع ہ ک ا د ل ح ص ر ج

مرحلہ سوم :- ترفع طبعی ع ط م خ س ر ح ی د ہ ک د ف ق ب ۔

مرحلہ چہارم :- جمل کبیر ۷۰ + ۹ + ۴۰ + ۶۰۰ + ۶۰ + ۸ + ۱۰ + ۴ + ۵ + ۳۰ +
۶ + ۸۰ + ۱۰۰ + ۲ = ۱۰۱۴

مرحلہ پنجم :- جمل صغیر ۴ + ۱ + ۱ = ۶

پس ۶ کو سات پر تقسیم کیا تو باقی چھ رہے۔ لہٰذا مستحصلہ خفیہ یہی جواب دیتے ہیں کہ کام بالکل نہیں ہوگا۔ یعنی شمع معمہ کا اوّل انعام ہرگز نہ ملے گا۔

سوال نمبر ۶ :- میری قسمت میں کیا لکھا ہے؟

جواب :- بوقتِ سوال سائل کو دھوپ میں لیجاؤ اور سائل سے کہو کہ اپنے پاؤں سے سایہ ناپے پیروں کے جتنے عدد آئیں ان میں ۱۳ عدد قانون کے شامل کرے جو حاصل جمع ہو اس کو ۸ پر تقسیم کردے۔

اگر ایک باقی بچے تو فائدہ حاصل ہو۔

اگر دو باقی بچیں تو نقصان حاصل ہو۔

اگر تین باقی بچیں تو کامیابی حاصل ہو۔

اگر چار باقی رہیں تو تفکر واندیشہ لاحق ہو۔

اگر پانچ باقی بچیں تو موقع ترقی اور افزونی مال کا ہے۔



اگر چھ باقی رہیں تو اندیشہ مرگ کا ہے۔

اگر سات باقی بچیں تو سرفرازی ہو۔

اگر برابر تقسیم ہو جائے تو بھی خوف مرگ کا ہے۔

مثال :- فضل سائل نے سوال کیا میری قسمت میں کیا لکھا ہے؟

بوقت سوال اسے دھوپ میں لے جاکر سب سے پہلے اس کے سایہ کی پیمائش ایک ریسمان (رسّی) سے کرلی گئی۔ بعدازاں اسی طوالت کو اس کے پاؤں سے ناپا گیا تو کل ۲۶ پیر سایہ نکلا۔ اس میں ۱۳ عدد قانون کے جمع کئے تو کل ۳۹ ہوئے اب انہیں کو ۸ پر تقسیم کیا تو سات باقی بچے۔ پس مستحصلات خفیہ جواب دیتے ہیں کہ :-

فضل پیاسس کے رب کا فضل ہوگا اور وہ سرفراز ہوگا۔

سوال نمبر ۷ :- آج کل میری قسمت کیسی ہے؟

جواب امور معلومہ = (۱) نام سائل ونام والدہ سائل

(۲) یوم سوال

(۳) ساعت سوال

ہر سہ کو لکھ کر پہلے بسط حرفی کرے پھر تخلیص کر کے بروئے ابجد قمری ترفع اقراری دے جو حاصل اس کا ہو جمل کبیر کر کے بارہ پر تقسیم کردے۔

ایک باقی رہے تو صحت وسلامتی و نکوئی سائل بلکہ صحبت امراء اعیان سے مراد حاصل ہو اور حاجت برآئے۔

دو باقی رہیں تو خرید و فروخت اور خرچ دولت سے حصول نفع ہو۔

تین باقی رہیں تو برادران خویش واقارب اور نقل وحرکت یا سفر نزدیک سے فائدہ ہو۔

چار باقی بچیں تو نقل مکان کرلے۔ حصول املاک و زراعت ہو۔ مال و منال ملے والدین کی خوشنودی حاصل ہو۔

پانچ باقی رہیں تو فرزندوں کی طرف سے خوشخبری حاصل ہو یا کہیں سے تحائف ملیں۔ محبوب پیارے سے ملاقات ہو۔

چھ باقی بچیں تو بیمار ہو یا خدمت گاروں اور ملازمین سے نقصان اٹھائے۔

سات باقی رہیں تو نکاح یا شادی ہو۔ عورت نیک ملے۔ دشمنوں کی طرف سے خائف ہو۔ مسافر کے آنے کی امید ہو۔

آٹھ باقی رہیں تو خوف مرگ لاحق ہو۔ وراثت سے متعلق پریشانی و تنازعہ ہو۔

نو باقی رہیں تو سفر حج اختیار کرے۔ خواب صادق سے سرفراز ہو۔

دس باقی بچیں ترقی جاہ و جلال۔ والدین، حکام وقت، امراء و اعیان سے مراد حاصل ہو۔ شادمانی ہو لیکن دس کے استخراج سے یہ سمجھ لے کہ بعد چند یوم کے کوئی حادثہ بھی ہونے والا ہے لہذا عبادت، صدقہ و خیرات لازم ہے۔

گیارہ باقی رہیں تو بزرگوں اور دوستوں سے مقصود حاصل ہو کسی مرد نیک سے زر و مال ملے۔

بارہ باقی رہیں تو دشمن نقصان پہنچائیں بے فائدہ اخراجات لاحق ہوں۔ کاروبار میں خسارہ ہو۔

مثال: افتخار سجاد بن جنت بی بی نے سہ شنبہ کے دن ساعت زہرہ میں۔ سوال کیا۔ "آج کل میری قسمت کیسی ہے؟"

امور معلومہ:۔ (۱) سائل و والدہ سائل کے نام افتخار سجاد بن جنت بی بی۔

(۲) روز سوال کا م۔ سہ شنبہ

(۳) صاحب ساعت سوال کا م۔ زہرہ

مرحلہ اول:۔ تینوں کا بسط حرفی۔ ا ف ت خ ا ر س ج ا د ب ن ج ن ت ب ی ب ی س ہ ش ن ب ہ ز ہ ر ہ۔



مرحلہ دوم:۔ تخلیص۔ ا ف ت خ ر س ج د ب ن ی ہ ش ز

مرحلہ سوم: ترفع اقراری بمطابق حروف ابجد قمری۔ ج ق خ ش ت ف ہ د د ع ل ز ش ط۔

مرحلہ چہارم: حروف حاصل شدہ از ترفع اقراری کا جمل کبیر ۲۶۱۴

مرحلہ پنجم: جمل کبیر ۲۶۱۴ کو بارہ پر تقسیم کیا۔ دس باقی بچے مستحصلات خفیہ سے جواب ملا ترقی جاہ و جلال ہو۔ والدین حکام وقت، اعیان و دولت سے مرادیں حاصل ہوں لیکن کوئی زبردست خطرہ درپیش ہو جس کے لئے عبادت صدقہ و خیرات لازم ہے۔

سوال نمبر ۸: چیز کس ہاتھ میں ہے۔

جواب:۔ سائل سے کہا جائے کہ تمہارے جس ہاتھ میں کوئی چیز ہے اس کو عدد فرد فرض کرو اور جس ہاتھ میں کچھ نہیں اس کو زوج عدد فرض کرو۔ اب جو عدد دست راست میں فرض کیا ہے خواہ فرد ہو یا زوج اس کو دیگر فرد میں ضرب دو۔ بائیں ہاتھ والے عدد کو زوج نمبر سے ضرب دو اور دونوں حاصلوں کو جمع کرکے بتاؤ۔ اگر حاصل جمع طاق ہے تو دست راست میں ہے اگر جفت ہے تو دست چپ میں ہے۔

مثال:۔ چیز داہنے ہاتھ میں ہے عدد فرد ۳ فرض کیا اور بائیں ہاتھ کا عدد (زوج) ۴ کیا۔ پھر اوّل فرد ۳ کو کسی دیگر فرد ۵ سے ضرب دیا۔ ۱۵ ہوئے اور بائیں ہاتھ کے زوج ۴ کو کسی دیگر زوج ۶ سے ضرب دیا۔ تو ۲۴ حاصل آئے ہر دو ضربوں کو جمع کیا تو ۲۴ اور ۱۵ کل ۳۹ ہوئے جو کہ ایک طاق عدد ہے پس معلوم ہوا کہ چیز داہنے ہاتھ میں ہے۔

# باب ۲

## ابجد شمسی کے ذریعہ سائل

## کے مالی حالات کا استخراج

سوال نمبر ۱ :- کونسی تجارت کروں کہ فائدہ ہو ؟

جواب۔ امور معلومہ :- (۱) نام سائل و نام والدہ سائل

(۲) یوم سوال

(۳) ساعت سوال

ان سب کو لکھ کر بسط حرفی کر لو، پھر تخلیص کر کے بلحاظ ابجد شمسی ترفع حرفی کرو۔ اور جو حروف حاصل ہوں ان کا بلحاظ ابجد شمسی جمل کبیر استخراج کرو، پھر اسے جمل صغیر میں لاؤ اور تین پر تقسیم کر دو۔

ایک باقی بچے تو تجارت از قسم سونا چاندی و دیگر اشیائے معدنی میں فائدہ ہو۔

دو باقی بچیں تو تجارت از قسم کپڑا، کا غذ و اشیائے خوردنی جو نباتات سے تعلق رکھتی ہیں فائدہ ہو۔

تین باقی بچیں تو چمڑا کی تجارت یا مویشی وغیرہ کے بیوپار میں فائدہ ہو۔

مثال :- ظہور النبی بن کرم بی بی نے یوم جمعہ کو سوال کیا کہ کونسی تجارت کروں کہ فائدہ ہو ؟

اس وقت ساعت سیارہ زحل کی تھی۔

امور معلومہ (۱) نام سائل و نام والدہ سائل۔ ظہور الٰہی بن کرم بی

(۲) یوم سوال۔ جمعہ

(۳) صاحب ساعت سوال۔ زحل

مرحلہ اول: بسط حرفی۔ ظ ہ و ر ا ل ا ہ ی ب ن ک ر م ب ی ج م ع ز ح ل۔

مرحلہ دوم: تخلیص: ظ ہ و ر ا ل ی ب ن ک م ج ع ز ح

مرحلہ سوم: ترفع حرفی۔ ع ی ہ ز ب م ا ت د ل ن ح غ س خ۔

مرحلہ چہارم: جمل کبیر۔ ۹۰+۱۰۰۰+۹۰۰+۳۰+۲+۴۰۰+۱+۳+۸۰۰+۵۰۰+

۷۰۰+۶+۱۰۰+۳۰+۷=۴۷۵۹

مرحلہ پنجم: جمع صغیر ۹+۵+۷+۴=۲۵=۷

مرحلہ ششم: طرح مرگانہ ۷÷۳=۲ خارج باقی

لہٰذا مستحصلہ خفیہ سے جواب حاصل ہوا: سونا چاندی یا دیگر اشیائے معدنی کی تجارت میں فائدہ ہوگا۔

سوال نمبر ۲: کیا فلاں کام کرنا فائدہ مند ہے؟

جواب امور معلومہ (۱) نام سائل و نام والدہ سائل

(۲) نام کام

(۳) اعداد سال سوال کتنے سن ہجری ہے

(۴) اعداد ماہ سوال یعنی کون سا ماہ ہجری ہے۔

(۵) اعداد تاریخ سوال یعنی کونسی تاریخ قمری ہے۔

(۶) نام یوم سوال

(۷) نام صاحب ساعت سوال



سب سے پہلے امور ۳، ۴، ۵ کو بروئے ابجد شمسی حروف میں لاؤ یعنی بسط عددی کرو۔ پھر اس سے جو الفاظ برآمد ہوں انہیں ۱، ۲، ۶، ۷ کے ساتھ لکھ کر بسط حرفی کرلو اور پھر ان حروف کی تخلیص کرو۔ بعدہٗ ان کو بروئے ابجد شمسی ترفع اقراری دو اور جو حروف برآمد ہوں ان کا جمل کبیر نکال کر سات پر تقسیم کردو۔

ایک باقی بچے تو اچھا ہے۔

دو باقی بچیں تو فائدہ کثیر ہو۔

تین باقی رہیں تو اس کام کا نہ کرنا بہتر ہے۔

چار باقی رہیں تو سخت نقصان اٹھاتے۔

پانچ باقی بچیں تو مطلب پورا ہو جائے۔

چھ باقی بچیں تو فائدہ بسیار ہو اور راحت و عزت نصیب ہو۔

سات باقی بچیں یا کچھ نہ بچے تو نقصان کے ساتھ ساتھ بدنامی بھی ہو۔

مثال: غفور بن اللہ رکھی نے ۴ محرم ۱۳۷۴ھ کو بروز پنجشنبہ صبح ہی بعد از طلوع آفتاب سوال کیا: اگر روئی خریدوں تو فائدہ ہوگا یا نہیں؟

امور معلومہ: (۱) نام سائل و نام والدہ سائل۔ غفور بن اللہ رکھی

(۲) نام کام روئی خریدنا

(۳) اعداد سن سوال ۱۳۷۴ھ

(۴) اعداد ماہ سوال ۔ ۱

(۵) اعداد تاریخ سوال ۔ ۴

(۶) نام یوم سوال ۔ پنجشنبہ

(۷) نام صاحب ساعت سوال ۔ مشتری

اب سب سے پہلے (۳) (۴) و (۵) کا بسط عدد کیا تو الف ثلاثہ ماۃ سبعون اربعہ

احدار لعہ حاصل ہوتے. اب ان کو ۱، ۳، ۲، ۶ و ۷ کے ساتھ ملا کر بسط حرفی کیا تو غ
ف د ر ب ن ا ل ل ہ ر ک ہ ی ر د ۶ ی خ ر ی د ن ا ا ل ف ث ل ا ث ہ م ۶ ر ا ،
ت س ب ع د ن ا د ب ع ہ ا ح ب ( پ ) ل ن ح ش ن ب ہ م ش ت ر ی حروف
حاصل ہوتے. ان کو تخلیص کیا تو غ ف د ر ب ن ا ل ہ ک ی خ د ث م ت س ع ح
ز ح ش حاصل ہوتے. ان کو بروئے ابجد شمسی ترفع اقراری دیا تو ق ک ی س ث ہ ت
ن ا م ب ذ ر ح ذ ح ص ف د خ ض حاصل ہوئے ان کا جمل کبیر نکالا تو ۳۰۰ + ۴۰۰ +
۱۰۰۰ + ۳۰ + ۴ + ۹۰۰ + ۳ + ۷۰۰ + ۱ + ۶۰۰ + ۲ + ۹ + ۱۰ + ۶ + ۸۰۰ + ۵ +
۵۰ + ۲۰۰ + ۸ + ۷ + ۶۰ = ۵۰۹۵ .

اب اس کو ۷ پر تقسیم کیا تو مستحصلہ خفیہ سے جواب ملا "فائدہ بسیار ہو اور راحت و عزت نصیب ہو."

**سوال نمبر ۳ :-** دولت کس کام سے حاصل ہو گی ؟

**جواب** - امور معلومہ (۱) اعداد نام سائل و نام والدہ سائل بروئے ابجد شمسی
(۲) اعداد نام یوم سوال .
(۳) اعداد نام صاحب ساعت سوال بروئے ابجد شمسی

ان سب اعداد کو جمع کر کے بسط عددی کیا۔ پھر بسط عددی کیا . پھر بسط حرفی کے بعد تلخیص کر کے بروئے ابجد شمسی جمل کبیر کیا اور حاصل جمل کبیر کو ۷ پر طرح دی جو باقی بچا اس کو حسب ذیل خیال کیا .

ایک بچے تو ملازمت حکام و امراء سے فائدہ ہو .
دو بچیں تو بذریعہ تحریر داز و دازج دولت ملے
تین بچیں تو پیشہ وکالت سے دولت حاصل ہو .
چار بچیں تو سفر وسیلۂ ظفر بنے .



پانچ بچیں تو وراثت سے مال و منال ملے .
چھ بچیں تو سوداگری سے زر و دولت نصیب ہو .
سات بچیں یا کچھ نہ باقی بچے تو مزدوری، محنت دستی یا اولاد کے ذریعہ دولت ملے .

**مثال :-** شبیر حسین بن عزت بی بی نے شنبہ کو بساعت زحل سوال کیا۔ کون سا کام کروں جو دولت مند ہو جاؤں۔ ؟

**جواب** - امور معلومہ (۱) نام سائل و نام والدہ سائل شبیر حسین بن عزت بی بی کے اعداد = ۵۶۰۷

(۲) نام یوم سوال کے اعداد . شنبہ = ۱۶۴۲

(۳) نام صاحب ساعت سوال زحل کے اعداد = ۵۲۶

**مرحلہ اوّل :-** تمام اعداد کا حاصل جمع ۷۷۷۵ ہوا . اس کا بسط عددی جو سبع الف سبع مائۃ سبعون خمسہ ہوا .

**مرحلہ دوم :** عبارت حاصل شدہ از بسط عددی کا بسط حرفی "س ب ع ا ل ف س ب ع م ا ت س ب ع د ن خ م س ہ" ہوا .

**مرحلہ سوم :** تخلیص . س ب ع ا ل ف م ت د ہ ن خ ہ

**مرحلہ چہارم :** جمل کبیر : ۳۰ + ۲ + ۹۰ + ۱ + ۵۰۰ + ۲۰۰ + ۶۰۰ + ۳ + ۸۰۰ +
۷۰۰ + ۷ + ۹۰۰ = ۳۸۳۳

**مرحلہ پنجم :** ۳۸۳۳ کو سات پر طرح دی تو چار باقی بچے . لہٰذا مستحصلہ خفیہ سے جواب ملا "سفر وسیلہ ظفر ہے"

**سوال نمبر ۴ :-** کیا فلاں شے کی خرید میں فائدہ ہے ؟

**جواب** - امور معلومہ (۱) نام سائل مع نام والدہ سائل .

(۲) نام یوم سوال

(۳) نام صاحب ساعت سوال

ہر سہ کو بسط حرفی کر کے تخلیص کیا اور پھر بمطابق ابجد شمسی جمل صغیر نکال کر تین پر تقسیم کیا۔

ایک باقی رہے تو فائدہ۔

دو باقی رہیں تو مساوی نہ نقصان نہ فائدہ۔

اور اگر تین باقی بچیں تو خسارہ ہو۔

مثال:۔ برکت بن عمر بی دوکاندار نے بروز یکشنبہ بساعت مشتری پوچھا کہ آیا وہ توبے خریدے تو فائدہ ہوگا۔؟

جواب:۔ امور معلومہ (۱) برکت بن عمر بی یعنی نام سائل و والدہ سائل

(۲) یکشنبہ یعنی نام روز سوال۔

(۳) مشتری یعنی نام صاحب ساعت سوال۔

مرحلہ اوّل: ہر سہ کو بسط حرفی کیا ب ر ک ت ب ن ع م ر ب ی ی ک ش ن ب ہ م ش ت ر ی حاصل ہوتے۔

مرحلہ دوم: تخلیص ب ر ک ت ن ع م ی ش ہ۔

مرحلہ سوم: ان سب کو بروئے ابجد شمسی جمل کبیر کیا تو ۲ + ۱۰ + ۴۰۰ + ۳ + ۷۰۰ + ۹۰ + ۶۰۰ + ۱۰۰۰ + ۴۰ + ۹۰۰ = ۳۷۴۵ ہوئے۔

اس کا جمل صغیر ۵ + ۴ + ۷ + ۳ = ۱۹ = ۱۰ = ۱ ہوا۔

اس کو تین پر تقسیم کیا تو ایک ہی برآمد ہوا۔

مستحصلہ خفیہ نے جواب دیا کہ اس خرید میں فائدہ ہوگا۔



# باب ۳

## ابجد اجذہش کے ذریعہ سائل کی نقل و حرکت تعلیم اور تعلقات ہمشیر و برادر سے متعلقہ حالات کا استخراج

سوال نمبر ۱:۔ سفر کس سمت کا فائدہ مند ہے؟

جواب۔ امور معلومہ (۱) نام سائل و نام والدہ سائل۔

(۲) نام یوم سوال

(۳) نام صاحب ساعت سوال

ان سب کو لے کر بسط حرفی کرے۔ پھر تخلیص کر کے بمطابق ابجد اجذہش ترفع زواجی دے۔ جو حروف حاصل ہوں ان کا جمل کبیر نکالے اس کے بعد جو حاصل ہو اسے چار پر تقسیم کر دے۔

ایک باقی بچے تو سفر جانب مغرب بہتر ہے۔

دو باقی بچیں تو سفر جانب شمال اچھا ہے۔

تین باقی بچیں تو سفر مشرق طرف کرنا سودمند ہے۔

چار باقی بچیں یا چار پر پورا پورا تقسیم ہو جائے تو جنوب کا سفر نہایت مفید ہے۔

مثال: جمیل احمد بن زینب بی بی نے سوال کیا کہ وہ کونسی جانب سفر کرے کہ فائدہ حاصل ہو۔ اسی دن چہارشنبہ تھا اور سوال قمر کی ساعت میں کیا گیا۔

جواب۔ امور معلوم (۱) جمیل احمد بن زینب بی بی۔

(۲) چہارشنبہ (۳) قمر

مرحلہ اوّل: ہر ایک کا بسط حرفی ج م ی ل ا ح م د ب ن ز ی ن ب ب ی ب ی ج ا ر ش ن ب ہ ق م ر

مرحلہ دوم: تخلیص۔ ج م ی ل ا ح د ب ن ز ہ ش ق

مرحلہ سوم: ترفع ازدواجی مطابق ابجد اجذش دیا تو حروف ظ ا ح ذ د ش ع ف ص ر ک س ن ج حاصل ہوئے۔

مرحلہ چہارم۔ ان حروف کا جمل کبیر ۵+۲۰+۳۰+۵۰۰+۴+۳۰۰+۸۰۰+۲۰۰+ ۱۰+۴۰+۶۰۰+۷۰+۹ = ۲۰۳۰ برآمد ہوئے۔

مرحلہ پنجم۔ جمل کبیر ۲۰۳۰ کو چار پر تقسیم کیا تو دو باقی بچے۔ چنانچہ مستحصلہ خفیہ سے یہی جواب برآمد ہوا کہ سائل جمیل احمد اگر جانب شمال یعنی پہاڑ کی جانب سفر کرے تو وسیلۂ ظفر ثابت ہوگا۔

سوال نمبر ۲۔ فلاں شخص سفر سے کب واپس آئے گا۔؟

جواب۔ امور معلوم:۔ (۱) نام سائل و والدہ سائل۔

(۲) نام روز سوال ان ہر دو کو لکھ کر بسط حرفی کرے اور پھر تخلیص کے بعد جو حروف برآمد ہوں انہیں بروئے ابجد اجذش ترفع حرفی دیں جو حروف حاصل ہوں انہیں بروئے ابجد اجذش جمل کبیر کرکے جمل صغیر میں لے آئیں اور تین پر تقسیم کر دیں۔

ایک باقی بچے تو مسافر عنقریب بخیر و خوبی واپس آتا ہے۔

دو باقی بچیں تو مسافر کی خیر خیریت عنقریب ملے۔



تین باقی بچیں تو مسافر کے دل میں ابھی واپسی کا ارادہ نہیں ہے۔

مثال۔ سائلہ نورجان بنت کرم جان نے بروز جمعہ سوال کیا کہ اس کا بیٹا عرصہ ہوا، سندھ کی طرف کہیں تلاش روزگار میں گیا ہوا ہے کب واپس لوٹے گا۔

جواب۔ امور معلومہ (۱) نام سائلہ و والدہ سائلہ۔ نورجان بنت کرم جان۔

(۲) روز سوال۔ جمعہ

مرحلہ اوّل۔ نام سائلہ و والدہ سائلہ و روزِ سوال کا بسط حرفی ن و ر ج ا ن ب ن ت ک ر م ج ا ن ج م ع ہ

مرحلہ دوم۔ تخلیص حروف۔ ن و ر ج ا ب ت ک م ع ہ

مرحلہ سوم: ترفع حرفی بمطابق ابجد اجذش ب ت ص ذ ج ح خ د ی ک ث

مرحلہ چہارم: جمل کبیر: ۸+۶۰+۲۰۰+۳+۲+۹+۷۰+۵۰+۱۰۰۰+۴۰+ ۴۰۰ = ۱۵۶۲

مرحلہ پنجم: ۲+۶+۵ = ۱۴ = ۵

مرحلہ ششم: ۵ کو تین پر تقسیم کیا تو باقی دو بچے۔ لہٰذا مستحصلہ خفیہ سے یہی جواب برآمد ہوا کہ اے بی بی! تیرا بیٹا عنقریب تجھے اپنی خیریت سے خبردار کرے گا۔" چنانچہ اسی دن اس کے بیٹے کا خط موصول ہوا کہ وہ بخیریت ہے اور سکھر میں ایک چائے کے ہوٹل میں ملازم ہے۔

سوال نمبر ۳۔ مسافر کتنے دنوں میں واپس آئے گا؟

جواب:۔ استخراج جواب سوال نمبر ۲ میں جو عمل کیا ہے پہلے وہ کرے اگر ۲ باقی برآمد ہوں تو پھر ساعت سوال کے اعداد مستخرجہ مطابق ابجد اجذش ان دو میں جمع کر دے اور بارہ پر تقسیم کر دے جو باقی بچے وہ اگر ۱، ۲، ۳ ہوں تو سال سمجھے ۴، ۵، ۶ ہوں تو ماہ ۷، ۸، ۹ باقی بچیں تو ہفتے اور اگر ۱۰، ۱۱ اور ۱۲ باقی بچیں تو

سمجھ لے کہ اتنے دنوں میں واپس آنا چاہتا ہے۔

اب مثال نمبر ۲ والے معاملہ میں سوال کی ساعت مشتری کی تھی۔ مشتری کے اعداد بمطابق ابجد اجذش ۹۰۰ + ۴ + ۶۰ + ۱۰ + ۱۰۰۰ = ۱۹۷۴ ہوتے ان کو دو میں جمع کیا تو ۱۹۷۶ ہوئے۔ اب ان کو بارہ پر طرح دی تو آٹھ ہفتوں یعنی دو ماہ کے اندر اندر واپس آجاتے گا"

چنانچہ ایسا ہی ہوا۔ نور جہان نے ۱۹ مارچ ۱۹۵۴ء کو سوال کیا تھا۔ اور اس کا بیٹا ۱۳ مئی کو واپس آگیا۔

سوال نمبر ۴ :- مسافر کی آمد آمد ہے کس دن آئے گا۔؟

جواب۔ امور معلومہ (۱) نام سائل و والدہ سائل۔

(۲) نام روز سوال (۳) نام ساعت سوال

ان سب کو لکھ کر بسط حرفی کرے۔ پھر تخلیص کر کے جو نتیجہ برآمد ہو اسے بمطابق ابجد اجذش ترفع اقراری دے اور جو حروف استخراج ہوں ان کا جمل کبیر نکالے اور اس جمل کبیر کو سات پر تقسیم کر دے۔

ایک باقی بچے تو مسافر شنبہ کو آئے گا۔

دو باقی بچیں تو یکشنبہ کو آوے گا۔

تین باقی بچیں تو دو شنبہ کو آئے گا۔

چار باقی بچیں تو سہ شنبہ کو آئے گا

پانچ باقی بچیں تو چہار شنبہ کو آئے گا۔

چھ باقی بچیں تو پنجشنبہ کو آئے گا۔

سات باقی بچیں تو جمعہ کو آئے گا۔

مثال :- جواب سوال نمبر ۲ کی مثال اور جواب سوال نمبر ۳ کی مثالوں کو ملالیں۔



یعنی مرحلہ اوّل پر بسط حرفی کے بعد حروف ن د ر ج ا ن ب ن ت ک ر م ج ا ن ج م ر ع ہ م ش س ت ر ی حاصل ہوئے۔

مرحلہ دوم :- تخلیص پر ن د ر ج ا ب ت ک م ع ہ ش ی حاصل ہوئے۔

مرحلہ سوم : ترفع اقراری پر ح خ ع ش ذ ر ذ ت ا و د ق ج مستخرج ہوئے۔

مرحلہ چہارم : جمل کبیر کیا تو ۹ + ۷۰ + ۳۰ + ۴ + ۳ + ۱۰ + ۸۰ + ۶۰ + ۱ + ۵۰ + ۵۰۰ + ۶ + ۲ = ۸۲۵ حاصل ہوئے۔

مرحلہ پنجم : سات پر طرح دی تو چھ باقی بچے۔ لہٰذا مستحصلہ خفیہ سے جواب برآمد ہوا کہ جمعرات یعنی پنجشنبہ کے دن واپس آئے گا۔ پس بمطابق استخراجات ماقبل ۱۳ مئی ۱۹۵۴ء کو دن دیکھا تو واقعی جمعرات کا تھا اور اسی دن وہ بھی آگیا"۔

سوال نمبر ۵ : سفر کا ارادہ ہے اس کے نتائج کیا ہوں گے ؟

جواب۔ امور معلومہ (۱) نام سائل و والدہ سائل۔

(۲) نام روز سوال نام ساعت سوال

ان ہر سہ کو لکھ کر بسط حرفی کرے۔ پھر تخلیص کرے جو نتیجہ برآمد ہو اسے بمطابق ابجد اجذش ترفع زواجی دے۔ بعد ازاں جو استخراج ہو اس کا پہلے جمل کبیر پھر جمل صغیر کرے اور تین پر طرح دے۔

ایک بچے تو سفر میں بسیار فائدہ ہے۔

دو بچیں تو جانے میں توقف درکار ہے ورنہ نقصان جان پیش آئے گا۔

تین بچیں تو سفر نہایت نیک ہوگا۔

مثال : وزیر احمد بن کنیز فاطمہ نے یوم شنبہ بساعت عطارد سوال کیا کہ وہ ایران کے سفر کا ارادہ رکھتا ہے۔ اس کے نتائج کیا ہوں گے؟

جواب۔ امور معلومہ (۱) نام سائل و والدہ سائل - وزیر احمد بن کنیز فاطمہ

(۲) نام روز سوال شنبہ      (۳) نام ساعت سوال عطارد

مرحلہ اوّل :- بسط حرفی ۔ و ز ی ر ا ح م د ب ن ک ن ی ز ف ا ط م ہ ش
ن ب ہ ع ط ا ر د ۔

مرحلہ دوم : تخلیص ۔ و ز ی ر ا ح م د ب ن ک ف ط ہ ش ع

مرحلہ سوم : ترفع زواجی بمطابق ابجد اجدشس ۔ ز ل ذ ک ش ع ج ف ص
ر خ ا ی س ن ت ۔

مرحلہ چہارم : جمل کبیر ۔ ۸۰۰ + ۲۰۰ + ۳ + ۴۰ + ۴ + ۳۰ + ۲ + ۸۰۰ + ۲۰ +
۲۹۲۷ = ۶۰ + ۷ + ۶۰۰ + ۱۰۰۰ + ۱ + ۷۰ + ۱۰

مرحلہ پنجم :- جمل صغیر ۔ ۷ + ۲ + ۹ + ۲ = ۲۰ = ۲

مرحلہ ششم : دو کو تین پر طرح دی تو دو ہی باقی بچے ۔ پس مستحصلہ خفیہ سے
جواب برآمد ہوا کہ اس سفر میں نقصان و اتلافِ جان کا اندیشہ ہے ۔

سوال نمبر ۶ : کیا سائل فلاں علم سیکھ سکے گا ۔

جواب ۔ امور معلومہ (۱) نام سائل و والدہ سائل

(۲) نام علم   (۳) نام یوم سوال   (۴) نام ساعت سوال ۔

ان چہار کا بسط حرفی کر کے تخلیص کریں ۔ بعد ازاں بمطابق ابجد اجدشس ترفع
طبعی دیں کہ تقسیم ابجد اجدشس براتب عناصر حسب ذیل ہے

آتش ا ط ح ک ز ہ ط

باد ج ق ر د ض ث ف

آب ذ ن ص ت غ د م

خاک ش ب ع خ ل س ی

ترفع طبعی کے بعد جو استخراج ہو اسے بمطابق ابجد اجدشس جمل کبیر کریں اور تین پر طرح دیں



ایک باقی بچے تو سائل بخوبی علم سیکھ سکے گا اور اس سے فائدہ بھی حاصل کریگا
دو باقی بچیں تو سائل علم تو حاصل کرے گا مگر اس سے مستفید نہ ہوگا ۔
تین باقی بچیں تو سائل علم نہیں سیکھ سکتا ۔ لہٰذا اس خیال سے درگزر کرے ورنہ
نقصان اٹھائے گا ۔

مثال :- سائل الطاف قادری بن نور فاطمہ جفر سیکھ سکے گا ؟ سوال یکشنبہ
کو بساعت مریخ کیا گیا ۔

جواب ۔ امور معلومہ : (۱) نام سائل و والدہ سائل ۔ الطاف قادری بن نور فاطمہ
(۲) نام علم جفر   (۳) نام یوم سوال ۔ یکشنبہ
(۴) نام ساعت سوال ۔ مریخ

مرحلہ اوّل :- بسط حرفی ۔ ا ل ط ا ف ق ا د ر ی ب ن ن و ر ف ا ط
م ہ ج ف ر ی ک ش ن ب ہ م ر ی خ ۔

مرحلہ دوم : تخلیص ۔ ا ل ط ف ق د ر ی ب ن د م ہ ک ش خ ج ۔

مرحلہ سوم :- ترفع طبعی بمطابق ابجد اجدشس بشس غ ی ط ظ ش ح م ن ق
ک ف س خ ذ ت ا ۔

مرحلہ چہارم :- جمل کبیر بمطابق ابجد اجدشس ۳ + ۱۰۰ + ۱۰۰۰ + ۷۰۰ + ۵ + ۴۰۰ +
۴۷۰۴۰ = ۱ + ۶۰ + ۳ + ۲۷۰ + ۶۰۰ + ۸۰۰ + ۴۰۰ + ۷ + ۹۰۰ + ۹

مرحلہ پنجم :- ۴۷۰۴۰ کو تین پر طرح دی تو باقی کچھ نہ یا تین بچے ۔ لہٰذا مستحصلہ خفیہ
سے جواب برآمد ہوا کہ " سائل علم جفر نہیں سیکھ سکتا لہٰذا وہ اس
خیال سے درگزر کرے ورنہ نقصان اٹھائے گا ۔ "

سوال نمبر ۷ :- مباحثہ علمی میں کون غالب رہے گا ۔

جواب ۔ امور معلومہ :- (۱) نام سائل   (۲) نام فریق ثانی

ان ہر دو ناموں کے اعداد بمطابق ابجد اجدشش الگ الگ نکالیں اور جمل صغیر کرلیں اگر ایک طاق اور ایک جفت ہو تو جو طاق ہو وہ غالب رہے گا اگر دونوں جفت ہیں تو جس کے کم ہوں گے وہ غالب رہے گا۔ اگر دونوں طاق ہیں تو جس کے زیادہ ہوں گے وہ غالب رہے گا۔ اگر دونوں برابر ہیں تو ہر دو فریقین میں جس کی عمر کم ہوگی وہ غالب ہوگا۔

مثال :۔ مولوی کفایت حسین اور مولوی بشیر الدین محمود کے مابین علمی و دینی مباحثہ میں کون فتحیاب ہوگا۔

مرحلہ اوّل :۔ اعداد نام کفایت حسین بمطابق ابجد اجدشش = ۳۵۱۷

اعداد نام بشیر الدین محمود بمطابق اجدشش = ۵۳۸۸

مرحلہ دوم :۔ اعداد کفایت حسین ۳۵۱۷ کا جمل صغیر ۷ + ۱ + ۵ + ۳ = ۷

اعداد بشیر الدین محمود ۵۳۸۸ کا جمل صغیر ۸ + ۸ + ۳ + ۵ = ۶

لہٰذا مستحصلہ خفیہ سے جواب برآمد ہوا" فتح کفایت حسین کی ہوگی "۔

سوال نمبر ۸ :۔ میرے تعلقات فلاں بھائی یا بہن سے کیسے رہیں گے ؟

جواب ۔ امور معلومہ :۔ (۱) نام سائل (۲) نام بھائی یا بہن

(۳) نام روز سوال (۴) نام ساعت سوال ۔

ان ہر چہار کو لے کر بسط حرفی کرے ۔ پھر تخلیص کرے ۔ بعد ازاں بمطابق ابجد اجدشش ان کے نظائر قائم کر کے ترفع طبعی بمطابق مثال سوال نمبر ۶ کرے اور جو نتیجہ برآمد ہو۔ اس کا جمل کبیر بمطابق ابجد اجدشش کرے بعد ازاں جمل صغیر کر کے تین پر تقسیم کرے اگر ایک بچے تو تعلقات نہایت بہتر رہیں گے ۔

اگر دو بچیں تو تعلقات درمیانہ رہیں گے نہ اچھے نہ برے ۔

اور اگر تین باقی بچیں تو تعلقات آخر الامر نہایت خراب ہوں گے اور اگر نہ بھی



خراب ہوں تو علیحدگی ضرور ہو جائے گی ۔

مثال :۔ غضنفر علی کی ہمشیرہ کنیز صغریٰ نے سوال کیا کہ اس کی اور اس کے بھائی کی نبھے گی یا نہیں ؟ دن یکشنبہ اور ساعت مریخ کی تھی ۔

جواب امور معلومہ :۔ (۱) نام سائلہ کنیز صغریٰ

(۲) نام برادر غضنفر علی (۳) یوم سوال ۔ یکشنبہ

(۴) ساعت سوال مریخ ۔

مرحلہ اول :۔ بسط حرفی ک ن ی ز ص غ ر ا غ ض ن ف ر ع ل ی ی ک ش ن ہ م ر ی خ

مرحلہ دوم :۔ تخلیص ۔ ک ن ی ز ص غ ر ا ض ف ع ل ش ب ہ م خ

مرحلہ سوم :۔ نظائر ۔ م ہ د ذ ط ظ س ث ش ر ع ف ق ض ش ن ک ت ح

مرحلہ چہارم :۔ ترفع طبعی ۔ ف س ک ز ح ی ب د و ذ ص ط ظ ز ہ ق خ ا

مرحلہ پنجم :۔ جمل کبیر ۸۰۰ + ۶۰۰ + ۴۰ + ۲ + ۱۰۰۰ + ۸ + ۵۰۰ + ۵۰ + ۳ + ۲۰ + ۷۰۰ + ۵ + ۸۰ + ۳۰۰ + ۶ + ۷۰ + ۱ = ۴۱۸۵

مرحلہ ششم :۔ جمل صغیر ۵ + ۸ + ۱ + ۴ = ۱۸ = ۹

مرحلہ ہفتم :۔ ۹ کو تین پر تقسیم کیا تو کچھ نہ یا تین باقی بچے لہٰذا مستحصلہ خفیہ سے جواب ملا کر دونوں بھائی بہن کے تعلقات آخر الامر نہایت خراب ہوں گے اور اگر خراب نہ بھی ہوئے تو علیحدگی ضرور ہو جائے گی ۔

سوال :۔ میرے بھائی بہنوں سے مجھے فائدہ حاصل ہوگا یا نہیں ؟

جواب ۔ امور معلومہ :۔ (۱) نام سائل و والدہ سائل

(۲) نام یوم سوال (۳) نام ساعت سوال

ہر سہ کو بسط حرفی کر کے بعد ازاں تخلیص کرے ۔ پھر مطابق ابجد اجدشش ہر حرف کے

اعداد لیکر بسط تفعیف کرے اور جو حروف برآمد ہوں ان کو مطابق ابجد اخدش ترفع حرفی دے اور جمل کبیر مطابق ابجد اخدش کرکے تین پر تقسیم کردے۔

ایک باقی بچے تو فائدہ کثیر حاصل ہو۔

دو باقی بچیں تو فائدہ حاصل نہ ہو نہ نقصان پہنچے۔

تین باقی بچیں تو فائدہ کے بجائے الٹا نقصان ہو۔

مثال:۔ کیا سائل کرم علی بن زینب بی کو اس کے بھائی بہنوں سے فائدہ حاصل ہوگا۔

جواب: امور معلومہ:۔ (۱) نام سائل و والدہ سائل۔ کرم علی بن زینب بی

(۲) یوم سوال دوشنبہ

(۳) ساعت سوال زہرہ

مرحلہ اول: بسط حرفی۔ ک ر م ع ل ی ب ن ز ی ن ب ب ی د و ش ن ب ہ ز ہ ر ہ

مرحلہ دوم: تکلیس۔ ک ر م ع ل ی ب ن ز د و ش ہ

مرحلہ سوم:۔ استخراج اعداد بمطابق ابجد اخدش ۴۰ + ۱۰ + ۹۰۰ + ۳۰ + ۲۰۰ + ۱۰۰۰ + ۸ + ۷ + ۸۰ + ۵۰۰ + ۵۰ + ۴ + ۳۰

مرحلہ چہارم:۔ بسط تفعیف: ز ص ی ف ت ث ی ج ر ق ر ش غ ت ی غ ب س۔

مرحلہ پنجم:۔ تکلیس۔ ز ص ف ت ث ج ر ق ش غ ب س

مرحلہ ششم: ترفع حرفی ص ن ع ا م خ د ذ ص ن ظ ل ر ح ط

مرحلہ ہفتم: جمل کبیر ۹۰ + ۳۰ + ۱ + ۹۰۰ + ۷۰ + ۵۰۰ + ۳ + ۲۰ + ۷ + ۵ + ۲۰۰ + ۹ + ۷۰۰ = ۲۵۳۵ اب اسے تین پر تقسیم کیا تو باقی کچھ نہ یا تین بچے لہٰذا مستحصلہ خفیہ سے جواب برآمد ہوا کہ:۔

"سائل کو بجائے فائدہ کے الٹا نقصان حاصل ہو۔"



# باب ۴

# ابجد اعظم کے ذریعہ املاک و سکونت

## سائل متعلقہ حالات کا استخراج

سوال نمبر ۱:۔ مکان تعمیر کرتا ہوں کیسا رہے گا؟

جواب۔ امور معلومہ:۔ (۱) نام سائل و والدۂ سائل

۲ نام یوم سوال (۳) نام ساعتِ سوال

ہر سہ کو بسط حرفی کرکے تکلیس کرے پھر جو حروف برآمد ہوں انہیں اساس مان کر نظائر قائم کرے اور اس عمل میں ابجد اعظم استعمال کرے پھر جو نظائر برآمد ہوں بمطابق ابجد اعظم انہیں ترفع زواجی دے اور جو حروف اس عمل سے حاصل ہوں ان کا جمل کبیر کرکے جمل صغیر کرلے۔ اس طرح جو عدد برآمد ہو اسے چار پر تقسیم کرلے۔

اگر ایک باقی رہے تو تعمیر مکان مبارک ہے۔ خوشی۔ ترقی مال و اولاد ہو اور دشمن مغلوب ہوں۔

اگر دو باقی رہیں تو تعمیر کے لئے موقع مبارک نہیں نتیجہ نقصان ہوگا۔

اگر تین باقی بچیں تو تعمیر مکان سے اندیشہ تکالیف اور تنگدستی کا ہے۔

اگر چار باقی بچیں تو تعمیر مکان کا جاری کرنا سعد ہے۔ انجام نیک ہوگا۔

مثال۔ طاہرہ خاتون بنت کنیز زہرا نے سوال کیا کہ کوٹھی تعمیر کرنا چاہتی ہے نتیجہ کیا ہوگا۔ دن سہ شنبہ اور ساعت مشتری کی تھی۔

جواب۔ امور معلومہ (۱) سائلہ طاہرہ خاتون بنت کنیز زہرا۔
(۲) یوم سوال سہ شنبہ (۳) ساعت سوال مشتری

مرحلہ اوّل :۔ بسط حرفی۔ ط ا ہ ر ہ خ ا ت و ن ب ن ت ک ن ی ز ز ہ
ر ا س ہ ش ن ب ہ م ش ت ر ی۔

مرحلہ دوم :۔ تخلیص۔ ط ا ہ ر خ ت و ن ب ک ی ز س ش م

مرحلہ سوم :۔ نظائرہ۔ ک ز ح ص ت خ ح ع د ط ل ہ م ث س۔

مرحلہ چہارم :۔ ترفع زواجی۔ ث س ق ج زہ ر غ ع ش خ ف ذ ح ظ۔

مرحلہ پنجم :۔ جمل کبیر۔ ۲۰۰ + ۹۰ + ۱۰۰ + ۶۰ + ۷۰ + ۲ + ۸۰۰ + ۱۰۰۰ + ۷۰۰ +
۶ + ۹۰۰ + ۵ + ۷ + ۵۰۰ + ۳۰۰ = ۴۷۴۰

مرحلہ ششم :۔ جمل صغیر ۴۰ + ۷ + ۴ + ۱۵ = ۵ = ۱ = ۶

طرح سہ گانہ۔ ۳ باقی کچھ نہ یا تین بچے لہٰذا مستحصلہ خفیہ سے جواب برآمد ہوا کہ سائلہ کوٹھی نہ بنائے ورنہ تعمیر شروع کرنے پر کمی خرچ اور تکلیف و تنگدستی کا اندیشہ ہے۔

سوال نمبر ۲ :۔ مکان تعمیر کرنا چاہتا ہے کس دن تعمیر شروع کرے؟

جواب۔ امور معلومہ :۔ (۱) نام سائل و والدہ سائل۔
(۲) یوم سوال (۳) ساعت سوال (۴) طالع وقت

ان چاروں کا بسط حرفی کر کے تخلیص کرے اور بمطابق ابجد اہلم نظائر قائم کرے پھر ترفع حرفی دیگر جو حروف برآمد ہوں انکا بمطابق ابجد اہلم جمل کبیر کرے اور سات پر طرح دے ایک باقی بچے تو روز شنبہ ہے جو نیک نہیں ہے۔



دو باقی بچیں تو روز پنجشنبہ ہے جو نہایت سعد ہے۔

تین باقی رہیں تو روز یک شنبہ ہے۔ جو مبارک ہے۔

چار باقی بچیں تو روز سہ شنبہ ہے جو نامبارک ہے۔

پانچ باقی بچیں تو روز چہار شنبہ ہے جو ممتزج ہے یعنی نہ اچھا نہ برا۔

چھ باقی بچیں تو روز دو شنبہ ہے جو نہایت نیک ہے۔

سات باقی بچیں تو روز جمعہ ہے جو نیک ترین ہے۔

مثال۔ نذیر احمد بن نظیر بیگم مکان تعمیر کرنا چاہتا ہے۔

جواب۔ امور معلومہ (۱) سائل نذیر احمد بن نظیر بیگم۔
(۲) زنجانی جنتری "۵۵ء" سے دیکھا تو دن دو شنبہ کا تھا۔
(۳) ساعت قمر تھی (۴) طالع وقت، ۵ دلو تھا جو حرف میں منتقل ہو کر دلو ہوا۔

مرحلہ اوّل۔ بسط حرفی۔ ن ذ ی ر ا ح م د ب ن ن ظ ی ر ب ی ک م د و ش
ن ب ہ ق م ر ہ د ل و

مرحلہ دوم ۔ تخلیص۔ ن ذ ی ر ا ح م د ب ظ ک و ش ہ ق ل

مرحلہ سوم ۔ نظائرہ۔ ع ظ ل ص ز ح ت س ب د خ ط ح ث ز ف، ی۔

مرحلہ چہارم ۔ ترفع حرفی۔ ر و ع ت ز ض ق د ح ب م ل ظ ک ش ن۔

مرحلہ پنجم ۔ جمل کبیر ۸۰۰ + ۴۰۰ + ۷۰۰ + ۴۰ + ۷۰ + ۵۰ + ۱۰۰ + ۹ + ۵۰۰ +
۸ + ۴ + ۶۰۰ + ۳۰۰ + ۸۰ + ۶ + ۲۰ = ۳۶۸۷

مرحلہ ششم ۔ طرح ہفت گانہ = ۳۶۸۷ ÷ ۷ = ۵۲۶ خارج قسمت۔ باقی ۵
لہٰذا مستحصلہ خفیہ سے جواب ملا کہ سائل بروز چہار شنبہ مکان تعمیر کرے جو اگرچہ سعد نہیں لیکن برا بھی نہیں ہوگا یعنی سائل پہ کسی قسم کے نحس اثرات نہ ڈال سکے گا۔

سوال نمبر ۳ :۔ میں فلاں مکان میں رہتا ہوں آیا وہ میرے لئے سعد ہے یا نحس؟

جواب. امور معلومہ: (۱) نام سائل و والدہ سائل (۲) یوم سوال
(۳) ساعت سوال (۴) طالع وقت (۵) نمبر یا نام مکان پورا پتہ

ان سب کو استخراج کرکے جو اعداد ہوں ان کو ملفوظ کر لیا اور سب الفاظ کا بسط حرفی کر لیا جو حروف برآمد ہوں انہیں تخلیص کر کے سطر قائم کی. پھر ہر اساس کا مطابق ابجد اطلم نظیرہ حاصل کیا اور ترفع زواجی بمطابق ابجد اطلم کیا. پھر جمل کبیر کر کے جمل صغیر میں کیا اور تین پر تقسیم کیا.

ایک باقی بچے تو سعد ہے.
دو باقی بچیں تو نحس ہے.
تین باقی بچیں تو نہ سعد ہے نہ نحس.

مثال: جنید نصیر بن زبیدہ سلطانہ نے بروز پنجشنبہ بساعت مشتری سوال کیا کہ آج احمد لاج راوی روڈ لاہور اس کیلئے برائے سکونت نحس ہے یا سعد؟

جواب. امور معلومہ (۱) سائل جنید نصیر بن زبیدہ سلطانہ
(۲) پنجشنبہ (۳) مشتری (۴) طالع وقت زنجانی جنتری مجربہ سے معلوم کیا ۱۸ اسنبلہ
(۵) احمد لاج. راوی روڈ. لاہور.

مرحلہ اول. بسط حرفی. ج ن ی د ن ص ی ر ب ن ز ب ی د ہ س ل ط ا ن ہ ب ن ج ش ن ب ہ م ش ت ر ی ج ح ی س ن ب ل ہ ا ح م د ل ا ج ر ا و ی. ر و ڈ ل ا ہ و ر

مرحلہ دوم. تخلیص. ج ن ی د ص ر ب ز ہ س ل ط ا ش ت ح م د

مرحلہ سوم. نظائر. ا ع ل ب ص و ہ ز م ی ک ج ث خ د س ح.

مرحلہ چہارم. ترفع زواجی. م ر غ خ ن ا ج ع ف ق ذ ت ش س ح ہ ض ظ ہ

مرحلہ پنجم. جمل کبیر ۴+۱۰۰۰+۹۰۰+۲۰+۱+۶۰+۷۰۰+۵+۱۰۰+۷+۴۰+۲۰۰+
۹۰+۵۰۰+۲+۳۰+۳۰۰+۸۰۰=۴۷۵۹

مرحلہ ششم: جمل صغیر ۹+۵+۷+۴=۲۵ یعنی ۵+۲=۷

مرحلہ ہفتم: طرح سہ گانہ. ۷ ÷ ۳ = باقی ایک بچا.

مستحصلہ خفیہ سے جواب حاصل ہوا کہ یہ سکونت نہایت سعد ہے.

سوال نمبر ۴: اس موسم میں میری فصل کیسی ہو گی؟

جواب. امور معلومہ (۱) نام سائل و والدہ سائل (۲) تاریخ ہجری یا عیسوی.
(۳) یوم سوال (۴) ساعت سوال
(۵) نام فصل خریف یا ربیع (۶) طالع وقت سوال

ان سب کو ملفوظ حالت میں لکھ کر بسط حرفی کرو. پھر تخلیص کر کے مطابق ابجد اطلم ترفع حرفی دو بعد ازاں جو حروف برآمد ہوں ان کو اساس مان کر نظائر قائم کرو اور نظائر کا جمل کبیر کر کے انہیں جمل صغیر میں لاؤ اور پانچ پر طرح دو.

اگر ایک بچے تو اچھی ہو.
دو بچیں تو فصل ذرا نرم ہی رہے.
اگر تین بچیں تو فصل نہ اچھی ہو اور نہ ہی بری یعنی درمیانی ہے.
اگر چار بچیں تو فصل کا سخت نقصان ہو اور خسارہ اٹھانا پڑے.
اگر پانچ بچیں تو فصل نہایت بہترین ہو کہ ایسی پہلے چند سال میں نہ ہوئی ہو.

مثال (۱) کرم علی بن زینب بی بی نے ۱۷ جمادی الاول ۱۳۷۴ھ کو بروز چہار شنبہ بساعت زہرہ سوال کیا آئندہ فصل زاید ربیع اچھی ہو گی یا بری؟ طالع وقت زنجانی جنتری سال رواں سے استخراج کیا تو ۱۰ ثور تھا.

جواب. امور معلومہ (۱) کرم علی بن زینب بی بی
(۲) ۱۷ جمادی الاول ۱۳۷۴ھ (۳) چہار شنبہ
(۴) زہرہ (۵) زاید ربیع (۶) ۱۰ ثور

مرحلہ اوّل۔ بسط حرفی۔ ک رم ع ل ی ب ن ز ی ن ب ب ی ب ز ی ز ج م ا
د ی ا ل ا د ل غ ش د ز ج ہ ا ر ش ن ب ہ ز ہ ر ہ ز ا
ی د ر ب ی ع ی ش د ر

مرحلہ دوم :۔ تخلیص۔ ک رم ع ل ی ب ن ز ج ا د و غ ش ہ ش

مرحلہ سوم :۔ ترفع حرفی۔ س خ ف ر ع ن د ص ک ز ہ ح ی ا ذ ط ظ

مرحلہ چہارم :۔ نظائر۔ م ت ق ص ن ع ح ر ط ہ ز د ل ز ج ظ ک ز

مرحلہ پنجم :۔ جمل کبیر: ۴ + ۴۰۰ + ۱۰۰ + ۳۰ + ۲۰ + ۷۰۰ + ۵۰۰ + ۸۰۰ + ۳ + ۲ +
۷۰ + ۹ + ۶۰۰ + ۶۰ + ۳۰۰ + ۸۰ + ۷ = ۳۳۲۵

مرحلہ ششم :۔ ۵ + ۲ + ۳ + ۳ + ۱۳ ، ۳ + ۱ = ۴

مرحلہ ہفتم :۔ طرح پنجگانہ = ۴ ÷ ۵ = باقی ۴ بچے

لہٰذا مستحصلہ خفیہ سے جواب برآمد ہوا کہ کرم علی بن زینب بی بی کی فصل زائد ربیع ۱۳۷۳ھ کو سخت ترین نقصان پہنچے گا اور اسے سخت خسارہ اٹھانا پڑے گا۔

سوال نمبر ۵ :۔ میرے مکان میں دفینہ ہے یا نہیں !

جواب۔ امور معلومہ (۱) نام سائل و والدہ سائل۔
(۲) نام یوم سوال (۳) نام ساعت سوال (۴) نام طالع وقت
(۵) نام منزل قمر (۶) نام برج شمس (۷) نام مکان یعنی پورا پتہ

ان سب کو کتابت ملفوظ لکھ کر بسط حرفی کر لو۔ اس کے بعد تخلیص کر کے مطابق ابجد اعظم جمل کبیر کرو۔ پھر جو اعداد برآمد ہوں ان کو مطابق ابجد اعظم بسط عددی کر لو۔ بسط عددی سے جو برآمد ہوا سے پھر تخلیص کر لو جو برآمد ہوا سے مطابق ابجد اعظم بسط ملفوظی کر لو جو برآمد ہو اس کی تخلیص کر کے مطابق ابجد اعظم ترفع حرفی کر لو اور اس کا جو نتیجہ برآمد ہو اس کا مطابق اعظم جمل کبیر کرو اور پھر جمل صغیر میں لاؤ اور دو پر تقسیم کر دو۔ اگر ایک

باقی بچے تو دفینہ ہے ورنہ نہیں۔

اگر ایک استخراج ہو تو پھر چار پر تقسیم کرو۔ اب اگر پھر ایک استخراج ہو تو مکان میں دفینہ ایسے مقام پر ہے جس پر آگ جلتی رہتی ہو اگر دو باقی بچیں تو ڈرائنگ روم یا سلیپنگ روم یعنی نشست و برخاست کے کمرے میں یا خوابگاہ میں اور اگر تین باقی بچیں تو کسی ایسی جگہ پر جو پانی سے تعلق رکھتی ہے مثلاً غسل خانہ وغیرہ اور اگر چار باقی بچیں تو یا گودام میں ہے یا پھر جائے بول و براز (ٹٹی) میں ہے۔

مثال :۔ منور علی بن حسین بی بی نے ۷ فروری ۱۹۵۴ء بروز یکشنبہ بساعت مریخ سوال کیا کہ اس کے مکان مبارک منزل میں مومنی روڈ لاہور میں اس کی متوفیہ والدہ نے بروایت ہمشیرہ اش کہیں چار یا پانچ ہزار کی رقم دفن کی تھی جو وہ بتلانے کے بغیر ہی فوت ہو گئی۔ لہٰذا کیا یہ بات سچ بھی ہے یا نہیں ؛ اگر سچ ہے تو دفینہ مذکور کس جگہ ہے۔

جواب۔ امور معلوم :۔ (۱) منور علی بن حسین بی بی
(۲) یکشنبہ (۳) مریخ (۴) ۶ جوزا (۵) شرطین (۶) دلو
(۷) مبارک منزل مومنی روڈ۔ لاہور

مرحلہ اوّل : بسط حرفی۔ م ن و ر ع ی ب ن ح س ی ن ب ی ب ی
ی ک ش ن ب ہ م ر ی ز ج و ج و ز ا ش ر ط ی ن د ل و م ب ا ر ک م
ن ز ل م و ہ ن ی ر و د ل ا ہ و ر

مرحلہ دوم :۔ تخلیص اوّل۔ م ن و ر ع ل ی ب ح س ک ش ہ خ ج ز
ا ط د

مرحلہ سوم :۔ جمل کبیر اوّل۔ ۴۰ + ۲۰ + ۹ + ۸۰۰ + ۷۰۰ + ۶۰۰ + ۱۰ + ۸ + ۵۰۰ +
۹۰ + ۸۰ + ۶ + ۲ + ۹۰۰ + ۶۰ + ۷۰ + ۱ + ۳ + ۴۰۰ + ۴۲۶۳

مرحلہ چہارم :۔ بسط عددی۔ اربعہ الف اثنا ماۃ سدسون ثلاثہ

مرحلہ پنجم - بسط حرفی - ا ر ب ع ہ ال ف ا ش ن ا م ا ت س د س
د ن ش ل ا ش ہ .

مرحلہ ششم :- تخلیص ثانی . ا ر ب ع ہ ل ف ش ن م ت س د و .

مرحلہ ہفتم . بسط ملفوظی - الف را با عین ھا لام فا شا نون میم تا
سین دال داؤ .

مرحلہ ششم :- بسط حرفی . ال ف ر ا ب ا ع ی ن ہ ال ام ف ا ش
ان ون م ی م س ی ن د ا ل و ا و .

مرحلہ نہم - تخلیص ثالث . ال ف ر ب ع ی ن ہ م ش د س د

مرحلہ دہم . ترفع حرفی . ہ ع ش خ و ر ن ص ط ف ظ ی ق ح .

مرحلہ یازدہم . جمل کبیر ثانی ۲ + ۷۰۰ + ۶ + ۹۰۰ + ۹ + ۸۰۰ + ۲۰۰ + ۳۰ + ۳ +
۵ + ۳۰۰ + ۱۰ + ۱۰۰ + ۵۰۰ = ۳۳۸۵

مرحلہ دوازدہم . جمل صغیر ۵ + ۸ + ۳ + ۳ = ۱۹ = ۱ + ۹ = ۱۰ = ۱ + ۰ = ۱

جواب :- مستفسرہ خفیہ سے آیا کہ دفینہ مزدور ہے اب ا یعنی طاق عدد کو چار پر تقسیم کیا تو ایک ہی باقی بچا لہٰذا سے کہا گیا کہ مستفسرہ خفیہ جفر یہی جواب دیتے ہیں کہ روپیہ آگ سے قریب کسی جگہ گاڑا ہوا ہے . چنانچہ جب بعد ازاں باورچی خانہ میں چولہا اکھاڑا گیا تو نیچے سے ایک مٹی کے برتن میں رکھا ہوا روپیہ نکل آیا .

---

# باب ۵

# الجدارغی کے ذریعہ سائل کی اولاد محبوب نتیجہ امتحان

اور

# حصول اخبار کا استخراج

**سوال نمبر ۱ :-** حمل ہے یا نہیں ؟

**جواب .** امور معلومہ :- (۱) نام سائل و والدہ سائل
(۲) یوم سوال (۳) ساعت سوال

ان سب کا بسط حرفی کر کے جمل کبیر بمطابق ابجدارغی کرے بعد ازاں جو اعداد حاصل ہوں ان کا بسط عددی کر کے تخلیص کرے اور پھر بمطابق الجدارغی ترفع حرفی دے کر ایک دفعہ اور جمل کبیر بمطابق الجدارغی کرے اور جو حاصل ہو دے اسے جمل صغیر میں لائے اور دو پر تقسیم کر دے .

اگر ایک باقی بچے تو حمل نہیں ہے اور اگر دو باقی بچیں تو حمل ہے .

**مثال :-** ڈاکٹر عبدالقوی لقمان کی اہلیہ اپنی چھوٹی ہمشیرہ کو لیکر آئیں دن یکشنبہ کا تھا اور ساعت بعد از غروب آفتاب یعنی شب یک شنبہ کی قمر کی تھی . ہمشیرہ موصوفہ نرگس بنت نیاز بی بی نے سوال کیا " مجھے حمل ہے یا نہیں ؟ "

**جواب .** امور معلومہ :- (۱) سائلہ نرگس بنت نیاز بی بی (۲) یکشنبہ (۳) قمر .

مرحلہ اوّل ۔ بسط حرفی ۔ ن ر ک س ب ن ت ن ی ا ز ب ی ب ی ی ک ش ن ب ہ ق م ر

مرحلہ دوم ۔ جمل کبیر ۔ ۴۰ + ۲ + ۴۰۰ + ۶۰۰ + ۸۰۰ + ۴۰ + ۵۰۰ + ۴۰ + ۴ + ۱ + ۹۰۰ + ۸۰۰ + ۴ + ۸۰۰ + ۴ + ۴ + ۴۰۰ + ۳۰۰ + ۴۰ + ۸۰۰ + ۷ + ۷۰۰ + ۲ = ۷۲۵۶

مرحلہ سوم ۔ بسط عدد ۔ سبع الف اثنا ماۃ خمسون ستہ ۔ س ب ع ا ل ف ا ث ن م ا ت خ ۔ م س د ن س د س ۔

مرحلہ چہارم ۔ تخلیص ۔ س ب ع ا ل ف ث ن م ت خ د ر

مرحلہ پنجم ۔ ترفع حرفی ۔ ق ز ہ ر ش ا ک ح ج س ط ر خ ظ

مرحلہ ششم ۔ جمل کبیر ثانی ۔ ۷۰۰ + ۹۰۰ + ۷ + ۲ + ۲۰۰ + ۱ + ۴۰۰ + ۵۰ + ۸۰ + ۶۰۰ + ۳۰ + ۲۰ + ۹ = ۲۹۹۹

مرحلہ ہفتم ۔ جمل صغیر ۲+۹+۹+۹ = ۲۹ کا جمل صغیر ۲+۹ = ۱۱ کا جمل صغیر ۱+۱ = ۲

مرحلہ ہشتم ۔ طرح دوگانہ ۔ ۲ ÷ ۲ = پورا تقسیم ہوا ۔ بالفاظ دیگر دو بچے لہٰذا مستحصلہ خفیہ سے جواب برآمد ہوا کہ حمل ہے ۔

سوال نمبر ۲: حاملہ سے لڑکا پیدا ہوگا یا لڑکی ؟

جواب ۔ امور معلوم مطابق سوال نمبر ۱ اور عمل بھی مرحلہ ششم تک بمطابق جواب سوال نمبر ۱ ہوگا یعنی جب جمل کبیر ثانی برآمد ہوا تو اسے تین پر طرح دی ۔ ایک باقی بچے تو لڑکا ہوگا ۔ دو باقی بچیں تو لڑکی ہوگی ۔ تین باقی بچیں تو حمل ساقط ہو جائے گا یا لڑکا پیدا ہو کر مر جائے گا ۔

مثال ۔ سوال نمبر ۱ کے جواب کی مثال میں مرحلہ ششم پر جمل کبیر ثانی ۲۹۹۹ برآمد ہوا اب اسے تین پر تقسیم کیا تو دو باقی بچے لہٰذا مستحصلہ خفیہ سے جواب ملا کہ لڑکی ہوگی ۔

سوال نمبر ۲ :۔ اولاد نہ پیدا ہونے میں نقص مرد کا ہے یا عورت کا ؟



جواب ۔ امور معلوم ۔ (۱) نام مرد مع والدہ (۲) نام عورت مع والدہ (۳) یوم سوال (۴) ساعتِ سوال

ان چاروں کا بسط حرفی کر کے بمطابق ابجد ارغی جمل کبیر کرے ۔ پھر بسط تضعیف کرے جو برآمد ہو اسے بسط ملفوظی کر کے تخلیص کرے اور پھر ترفع طبعی بمطابق ابجد ارغی کرے بعدہٗ جو برآمد ہو اس کا جمل کبیر کرے اور نو پر تقسیم کر دے اگر جفت عدد باقی بچے تو مرد کا نقص ہے یعنی وہ عاقر ہے اور اگر طاق عدد باقی بچے تو نقص عورت کا ہے یعنی وہ بانجھ ہے ۔

مثال :۔ جمعہ کے دن ساعت زہرہ میں نجم النساء بیگم نے سوال کیا کہ ان کی ہمشیرہ حسن افروز میں کچھ نقص ہے یا ان کے بہنوئی حسین الدین میں کچھ فرق ہے کہ ان کے ہاں اولاد نہیں ہوتی ۔

جواب ۔ امور معلوم :۔ (۱) حسن افروز بنت حوّا (۲) حسین الدین بن حوّا (۳) جمعہ (۴) زہرہ

مرحلہ اوّل :۔ بسط حرفی ۔ ح س ن ا ف ر و ز ب ن ت ح و ا ح س ی ن ا ل د ی ن ب ن ح و ا ج م ع ہ ز ہ ر ہ (اگر ماں کا نام معلوم نہ ہو تو حوا لکھیں)

مرحلہ دوم :۔ ۵۰ + ۶۰۰ + ۴۰ + ۱ + ۱۰۰۰ + ۲ + ۱۰ + ۹۰۰ + ۸۰۰ + ۴۰ + ۵۰۰ + ۵۰ + ۱۰ + ۱ + ۵۰ + ۶۰۰ + ۴ + ۴۰ + ۱ + ۱۰۰ + ۸ + ۴ + ۴۰ + ۸۰۰ + ۴۰ + ۵۰ + ۱۰ + ۱ + ۸۰ + ۷۰ + ۶ + ۹۰۰ + ۷ + ۲ + ۷ = ۶۸۲۴

مرحلہ سوم :۔ بسط تضعیف ۔ ۲۸۲۴ + ۲ = ۱۳۶۴۸

مرحلہ چہارم :۔ بسط ملفوظی ۔ ثلاثہ عشرہ الف ستہ ماۃ اربعون ثمن ۔ ث ل ا ث ہ ع ش ر ہ ا ل ف س د س م ا ت ا ر ب ع و ن ث م ن

مرحلہ پنجم :۔ تخلیص ۔ ث ل ا ہ ع ش ر ف س د م ت ب و ن ۔

مرحلہ ششم ۔ ترفع طبعی ۔ آتش ۔ ا ذ ظ ن ج ش ق

باد ۔ ر ع د ح ص ک ب

آب ۔ غ ہ خ ض ل ت ز

خاک ۔ ی د ط م ث س ف

اس کے مطابق ترفع طبعی دیا گیا تو حروف ل ص ی ع ذ س ا ز ت ہ ض ک ق ظ م برآمد ہوئے ۔

مرحلہ ہفتم ۔ جمل کبیر ثانی ۔ ۱۰۰ + ۹۰ + ۴ + ۶ + ۵ + ۶۰۰ + ۱ + ۹۰۰ + ۵۰۰ + ۷ + ۶۰ + ۴۰۰ + ۷۰۰ + ۹ + ۷۰ = ۳۴۵۲

مرحلہ ہشتم ۔ طرح نوگانہ = ۳۴۵۲ ÷ ۹ = ۳۸۳ خارج قسمت باقی بچے ۵ جو طاق ہیں ۔ لہٰذا استحصلہ خفیہ سے جواب ملا کہ نقص عورت کا ہے یعنی حسن افروز بانجھ ہے ۔

سوال نمبر ۴ :۔ اولاد نہ ہونے کا نقص طبعی ، سحری یا آسیبی ؟

جواب :۔ امور معلومہ مطابق جواب سوال نمبر ۳ اور عمل بھی مطابق جواب سوال نمبر ۳ تا مرحلہ ہشتم یعنی طرح نوگانہ کے بعد جو خارج قسمت حاصل ہوں انہیں چار پر تقسیم کریں ۔

اگر ایک باقی بچے تو عورت میں طبعی نقص ہے ۔ اگر دو باقی بچیں تو مرد میں طبعی نقص ہے ۔ اگر تین باقی بچیں تو عورت پر سحر و آسیب کے اثر سے خرابی ہے ۔ اگر چار باقی بچیں تو مرد پر سحر و آسیب کے باعث خرابی ہے ۔

مثال : سوال نمبر ۳ کے جواب کی مثال میں مرحلہ ہشتم پر خارج قسمت ۳۸۳ حاصل ہوئے انہیں چار پر تقسیم کیا تو تین باقی بچے یعنی استحصلہ خفیہ سے جواب برآمد ہوا کہ حسن افروز میں سحر و آسیب کے باعث عاقرہ ہونے کا نقص ہے ۔

سوال نمبر ۵ :۔ میرا محبوب مجھ سے محبت رکھتا ہے یا نہیں ؟

جواب ۔ امور معلومہ ۔ (۱) نام سائل و والدہ سائل (۲) نام محبوب و والدہ محبوب



(۳) یوم سوال (۴) ساعتِ سوال (۵) بروج سائل و محبوب

سب کے بسط حرفی کر کے تخلیص کر دو اور بعد ازاں بمطابق ابجد ارغنی ترفع زواجی کر کے جمل کبیر حاصل کریں اور پانچ پر تقسیم کر دیں ۔

اگر ایک باقی رہے تو محبوب دل میں مخالفت رکھتا ہے صرف ظاہری تعلقات قائم ہیں ۔

اگر دو باقی بچیں تو اس کی الفت میں زمانہ سازی ہے ۔

اگر تین باقی رہیں تو محبوب کے دل میں محبت سچی ہے ۔

اگر چار باقی رہیں تو محبوب کو دلی محبت مطلق نہیں صرف کسی مطلب کیلئے تعلق ہے

اگر پانچ باقی رہیں تو محبوب تمہاری محبت سے واقف نہیں یعنی اس کے دل میں نہ محبت ہے نہ عداوت ۔

مثال : طاہر حسین بن فضہ خاتون نے سوال کیا کہ وہ اپنی خالہ زاد گیتی آرا بنت جمال بی بی پر عاشق ہے آیا اس کی محبوبہ اس سے محبت رکھتی ہے یا نہیں ؟ دن سوال جمعہ کا تھا اور ساعت بھی زہرہ کی تھی ۔

امور معلوم :۔ (۱) نام سائل و والدہ سائل طاہر حسین بن فضہ خاتون

(۲) نام محبوبہ و والدہ محبوبہ گیتی آرا بنت جمال بی بی ۔

(۳) یوم جمعہ (۴) ساعت سوال زہرہ (۵) بروج سائل و محبوب قوس و میزان

مرحلہ اوّل ۔ بسط حرفی ۔ ط ا ہ ر ح س ی ن ب ن ف ض ہ خ ا ت و ن گ ی ت ی ا ر ا ب ن ت ج م ا ل ب ی ب ی ج م ع ہ ز ہ ر ہ ق و س م ی ز ا ن ۔

مرحلہ دوم ۔ تخلیص ۔ ط ا ہ ر ح س ی ن ب ف ض ہ خ ا ت و ک ز ج م ل ع ز ق ۔

مرحلہ سوم : ترفع زواجی ۔ ض ی ا ذ ج ز ہ م ا غ ص ح ب ن ق ث ا ک ز ط ف

مرحلہ چہارم ۔ جمل کبیر :۔ ۶۰ + ۴ + ۱۰ + ۵۰ + ۸۰ + ۹۰۰ + ۷ + ۷۰ + ۱ + ۳ + ۹۰ + ۵۰ + ۸۰۰ + ۴ + ۷۰۰ + ۲۰۰ + ۱۰۰ + ۴۰۰ + ۹ + ۲ + ۱۰۰۰ = ۴۵۳۱

| مراتب سبعہ | مفتاح | مغلاق | عدل | وفق | مساحت | ضابطہ | غایت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| متعلقہ سیارہ | مریخ | زہرہ | عطارد | قمر | شمس | مشتری | زحل |
| متعلقہ یوم | منگل | جمعہ | بدھ | پیر | اتوار | جمعرات | سنیچر |
| متعلقہ موکل | سولائیل | حورائیل | دردائیل | قہبائیل | خرکائیل | سلخائیل | اسماعیل |

**ترکیب زمام** اپنے سوال کو مفرد کر کے لکھو اور ان حروف کو شمار کرو جس قدر تعداد حروف کی ہو اس کے حروف بنا کر سوال کے حروف میں شامل کر دو مثلاً سوال کے حروف کی تعداد بیس ہے تو کاف زیادہ کر دو اور اگر انیس ہے تو ی ط لکھ دو اسی طرح جو تعداد حاصل ہو اس سے حرف بنا کر حروف سوال کے آگے لکھ دو۔ اب ان تمام حروف کے نقاط شمار کرو جس قدر نقطے ان حروف میں ہوں ان نقاط کی تعداد کے مطابق بھی حروف بنا کر حروف سوال میں شامل کر دو مثلاً سات نقطے ہیں تو حرف ز اور اگر پندرہ نقطے ہوں تو صرف ھ ی آگے زیادہ کریں اور جس دن سوال کر رہے ہوں اس دن کے مرتبہ کا نمبر مراتب سبعہ سے لیکر اور اس کا حرف بنا کر اس میں شامل کر دیں مثلاً پیر کا دن ہے تو اس دن کا مرتبہ وفق ہے اور وفق کا نمبر چوتھا ہے اور دال کے عدد چار ہیں لہذا دال بھی حروف سوال کے ساتھ آگے کی طرف زیادہ کریں اسکے بعد اس دن کے موکل کا نام بھی مفرد کر کے اس کے حروف بھی ان حروف میں شامل کر لیں اور ان تمام حروف کی ایک سطر بنا لیں یہی سطر اس قاعدہ میں زمام کہلاتی ہے۔

اب اس سطر سے جواب حاصل کرنے کے چند طریقے ہیں اور میں ہر ایک طریقہ آسان عبارت میں بیان کرتا ہوں۔ ارشد کاظمی صاحب مجلہ آئینہ قسمت کے مدیر معاون ہیں وہ لائلپور گئے ہوئے ہیں مجھے ان کا انتظار ہے وہ کب آئیں گے لہذا اس کے متعلق سوال قائم کیا "ارشد کاظمی لائلپور سے کب آئے گا؟" اس سوال کو مفرد کیا تو مندرجہ ذیل حروف برآمد ہوئے۔

"ا ر ش د ک ا ظ م ی ل ا ا ل ب و ر س ے ک ب ا ا ے گ ا"

اب یہ ۲۵ حروف ہیں لہذا ۲۵ اعداد کے حروف ک ہ مندرجہ بالا حروف میں زیادہ



کئے اس کے بعد مندرجہ بالا سطر کے نقطے گنے تو بارہ برآمد ہوئے لہذا بارہ کے حروف ی ب اور زیادہ کئے اب سوال اتوار کو کیا گیا اور اتوار مرتبہ مساحت کا دن جس کا نمبر ۵ ہے اور ۵ کا حرف ھ ہے لہذا حرف ھ بھی داخل سطر کیا گیا۔ اب مساحت کا موکل خرکائیل ہے جس کو مفرد کیا تو حروف خ ر ک ا ا ی ل حاصل ہوئے جنہیں داخل سطر کیا گیا چنانچہ سطر زمام حسب ذیل حاصل ہوئی۔

"ا ر ش د ک ا ظ م ی ل ا ا ل ب و ر س ی ک ب ا ا ی ک ا ک ھ ی ب ھ خ ر ک ا ا ی ل"

اب سطر زمام سے جواب حاصل کرنے کے طریقے بیان کرتا ہوں۔

**طریق اول** سطر زمام کو تخلیص کرو اور حاصل کردہ حروف کا نظیرہ دو چنانچہ حروف کا نظیرہ حاصل کرنے کے لئے باب اصطلاحات عنوان اساس کریں پس جتنے شمار کی منزل قمری ہو اسی شمار کی ابجد ۲۸ ابجدوں سے لے لیں چنانچہ ۲۸ دسمبر ۱۹۵۸ء کو بروز اتوار بوقت سوال قمر منزل جبہ میں تھا جو کہ دسویں منزل قمری ہے لہذا منزل قمری کے مطابق دسویں ابجد اجہز کو لیا گیا جیسے بطور بسط زنجانی حسب ذیل قائم کیا گیا

| | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ا | ھ | ط | م | ف | ش | ت | ب | و | ی | ن | ص | ت | ض |
| ج | ز | ک | س | ق | ث | ظ | د | ح | ل | ع | ر | خ | غ |

اب جہاں یہ ہدایت کی جائے کہ بسط زنجانی کرو تو اس کے یہ معنی ہیں کہ اس حرف کو دوسرے حرف سے تبدیل کرو جو جدول متذکرۃ الصدر میں درج ہے۔ جدول میں اوپر والے حرف کا بسط زنجانی نیچے والا حرف ہے اور نیچے والے حرف کا بسط زنجانی اوپر والا حرف ہے مثلاً س کا بسط زنجانی م ہے اور ن کا بسط زنجانی ع ہے۔

بسطِ زنجانی سے حاصل شدہ حروف کو صدر موخر کر دا س سے جو سطر حروف کی مستحصلہ ہوگی اس کی ترکیب سے جواب ضرور گویا ہوگا۔ ترکیب میں آپ کو وہ جملہ اختیارات حاصل ہیں جو علم جفر کے طالب علم کو بخشتا ہے۔

**طریق دوم** سطر حاصل کردہ کے اعداد ابجد سے حاصل کریں جو تعداد حاصل ہو ان کے حروف بنائیں اور ان حروف کو ملفوظی کریں اور بسطِ زنجانی کرکے صدر موخر کرلیں جواب حاصل ہو جائے گا۔

**طریق سوم** حسب قاعدہ دوم حروف سطر زمام کو تخلیص کرکے ملفوظ کرلیں اور پھر جو حروف حاصل ہوں ان کی تخلیص کرلیں اور بسط زنجانی کرکے صدر موخر کرلیں جواب گویا ہوگا۔

**طریق چہارم** سطر حاصل شدہ کے حروف کو بسط عددی کریں پھر ان کو بسط حرفی کرکے تخلیص کریں اور نظیرہ دے کر بسط زنجانی کریں۔

جو حروف برآمد ہوں ان کو صدر موخر کرلیں جواب ضرور بالضرور گویا ہوگا۔

یہ خوب یاد رکھیں کہ ہر قاعدے میں ہر نمبر پر جواب حاصل کرنے کی کوشش کریں یہ چار قاعدے جو میں نے یہاں بیان کئے ہیں علم الاخبار کے اربعہ عناصر ہیں اور بحکم خدا میں پورے وثوق سے کہتا ہوں کہ انہی میں مستحصلہ پوشیدہ ہے اگر آپ کوشش کریں تو اسے پالینے میں ضرور کامیاب ہوں گے۔

---



# باب ۹

# مستحصلہ ندائے ہاتف

مستحصلہ ندائے ہاتف کے متعلق استاد رکن الدین شیرازی اپنی شہرہ آفاق تصنیف تسہیل الجفر میں یوں رقم طراز ہیں کہ شمس کا گوشہ مغرب سے طلوع ہو سکتا ہے لیکن یہ نہیں ہو سکتا کہ مستحصلہ ندائے ہاتف سے جواب گویا نہ ہو۔

ندائے ہاتف سے مراد وہ صدائے غیبی ہے جو سائل یا سننے والے کے قلب کی گہرائیوں سے اٹھے یا پھر سکوت مکمل کو توڑتی ہوئی سب سے پہلے سامع کے کان میں پڑے اس ندا سے حصول مستحصلہ کے لئے لازم ہے۔

فجر کی نماز پڑھے اور بمداومت کے ساتھ درود شریف اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی آلِ سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ پڑھتا ہوا کسی شاہراہ پر جا پہنچے اور یکدم خاموش ہو کر کانوں میں انگلیاں ٹھونس دے اور تین پانچ یا سات بار دل میں پڑھے اَللّٰھُمَّ اَخْبِرْنِیْ خَبَرًا رَشِیْدًا اور کانوں سے انگلیاں ہٹا لے۔۔ پس

جو آوازیں سنائی دیں ان کو لکھ لے اور گھر واپس آجائے۔ اب گھر میں اگر پہلے سوال کو جو کہ پہلے سے لکھا ہو بسط حرفی کرے اور حروف سوال کی تعداد کے مطابق ندائے ہاتف کے حروف لے لے اور یوم سوال کی منزل قمری سے متعلق ابجد کے مطابق ان حروف کو نظیرہ دے۔ نظیرہ دینے کے بعد جو حروف برآمد ہوں دیکھے کہ ان سے کوئی جواب گویا ہوتا ہے اگر نہ ہو تو انہیں صدر موخر کر کے بسط تصیری کرے جواب ضرور گویا ہوگا۔ ترکیب جواب کے لئے سائل کو چاہیے کہ جملہ احتیاطات کو استعمال کرے اور اگر اس طرح بھی شاہد معنی کی نقاب کشائی نہ ہو تو ان حروف کو بسط عددی عربی کر کے تخلیص کریں۔ جواب انشاء اللہ العزیز گویا ہوگا۔ یہ ناممکن ہے کہ ان ہر سہ مدارج میں جواب گویا نہ ہو۔ ہاں البتہ اس قاعدہ بلکہ تمام قواعد علم جفر کے حصول کی تمنا ہے تو طالب علم کو چاہیے کہ محبت محمدؐ و آل محمدؐ کو مشعل راہ بنائے۔ یہ ناممکن ہے کہ شیفتگان خانوادہ نبوت کو صحیح اور سچا راستہ نظر آئے۔

---



# باب ۱۱

## قاعدہ بسط معشر

معشر سے مراد وہ ہے جس کے دس پہلو ہوں چنانچہ بسط معشر میں عشرہ کاملہ سے صحیح رہنمائی حصول مستحصلہ کی منزل تک پہنچنے کے لئے حاصل کی جاتی ہے یہ قاعدہ کبھی خطا نہیں جاتا لیکن اس کی ایک شرط ہے وہ یہ کہ اس قاعدہ سے مستحصلہ حاصل کرنے کی اجازت کلام پاک کی فال سے لی جاتی ہے اگر فال اجازت دے تو مستحصلہ استخراج کرے ورنہ نہیں ایک دفعہ اجازت مل جائے پھر ناممکن ہے کہ اس قاعدہ سے مستحصلہ حاصل نہ ہو دسمبر سنہ ۱۹۵۸ء کی ۲۴ کو میرے ایک مہربان نے دفتر آئینہ قسمت لاہور کو اپنی تشریف آوری سے شرف بخش کر برسبیل تذکرہ کہا کہ حضرت قبلہ آج کراچی میں قائد اعظم کپ کے نام سے ایک ریس ہو رہی ہے۔ خدارا اس میں جیتنے والے گھوڑے کا نام بتا دیجئے میں یہاں سے ٹیلیفون پر ہی داؤ لگا دوں گا۔ میں نے عرض کیا حضرت لاہور میں بڑے بڑے عامل کامل سٹہ اور ریس بتانے والے موجود ہیں کسی ایک کو آزمائیے۔ وہ یہ سنکر ہنس دیئے اور فرمانے لگے کہ حضرت میں تو آج آپ کے علم جفر کو آزمانے آیا ہوں۔ میں نے عرض کیا بہت خوب۔ آپ نے بھی تو اسی مشہور مثل پر عمل درآمد شروع کر دیا ہے کہ "آم کے دام اور

گھتیوں کے دام اور گنہگار زنجانی کا امتحان بھی ہوجائے اور آپ کو ریس کا گھوڑا بھی معلوم ہوجائے لیکن قبلہ ہمارا علم جفر تو کلام پاک کے تابع فرمان ہے وہ کیسے آپ کو جوئے بازی کی اجازت دے گا جب کہ نص قطعی ہے حرمت علیکم الخمر والمیسر یعنی حرام ہے آپ پر شراب اور جوا . فرمانے لگے چلئے میں ریس کھیلنے سے باز آیا . چلو آج آپ کے علم جفر کا امتحان ہوجائے . میں نے عرض کیا حضرت علم میرا نہیں میرے آباؤ اجداد کا ضرور ہے . میں تو صرف ان پاک نفوس کا خوشہ چین ہوں . فرمانے لگے کہ " اچھا بتائیے آج ۲۴ دسمبر ۱۹۵۸ء کو کراچی کی قائد اعظم کپ ریس میں کونسا گھوڑا جیتے گا ؟ میں نے عرض کیا آپ کے پاس گھڑی ہے . فرمانے لگے ہاں ہے میں نے عرض کیا اچھا میرے ٹیلی فون سے ۸۰ پر ٹیلی فون کرکے اپنی گھڑی کو پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم سے ملائیں . انہوں نے تعمیل کی . اسکے بعد میں نے ان کی خدمت میں عرض کیا گھڑی کو دیکھ کر فوراً وقت نوٹ کریں اور ساتھ ہی اپنا سوال یاعلیم سے آغاز کرکے تا آخر لکھ ڈالیں . محترم نے ایسا ہی کیا پہلے تاریخ لکھی ۲۴ دسمبر ۱۹۵۸ء پھر ٹائم نوٹ کیا دس بجکر ۱۲ منٹ دن اور سوال کو یوں تحریر کیا یا علیم آج ۲۴ دسمبر ۱۹۵۸ء کو کراچی میں ہونے والی قائد اعظم کپ ریس میں کونسا گھوڑا یا گھوڑی جیتے گی " ۔ میں نے ان سے عرض کیا اپنا نام بھی تحریر کریں انہوں نے احتشام الدین لکھدیا . اس پر میں نے حسب ذیل عشرہ کاملہ کو قائم کیا لیکن اس سے قبل کلام پاک کی فال سے استخراج مستحصلہ کی اجازت ضرور حاصل کرلی .

**اسوال سائل** یا علیم آج ۲۴ دسمبر ۱۹۵۸ء کو کراچی میں ہونے والی قائد اعظم کپ ریس میں کونسا گھوڑا یا گھوڑی جیتے گی .

(۱) احتشام الدین

(۲) دن چہارشنبہ

(۳) تاریخ ۲۴ دسمبر ۱۹۵۸ء عیسوی (۴) مقام سوال دفتر آئینہ قسمت لاہور



(۵) برج شمسی جدی (۶) منزل قمری ہنعہ

(۷) درجہ مطلع ۳ دلو (۸) ساعت کبیر مریخ

(۹) ساعت وسیط مریخ (۱۰) ساعت صغیر مریخ

اب ان کو حسب ذیل بسط حرفی کیا . سوال میں ۲۴ دسمبر ۱۹۵۸ء کے دسمبر ج ن ظ غ لکھا جائے ۲۴ دلو کے ب دلو لکھا جائے بسط حرفی ملاحظہ کریں .

۱. ی ا ع ل ی م ا ا ج ک د د س م ب ر ی ا ج ن ظ غ ک د ک را ج ی م ی ن ھ و ن ی و ا ل ی ق ا ا د ا ع ظ م ک ب ر ی س م ی ن ک و ن س ا ک ھ و ر ا ی ا ک ھ و ر ی ج ی ت ے گ ی . ا ج ت ش ا م ا ل د ی ن

۲. ج ھ ا ر ش ن ب ھ

۳. ک د د س . م . ب . ر ی . س ن ج . ظ غ . ع . ی س و ی .

۴. د ف ت ر ا ا ی ن ھ ق س م ت ل ا ھ و ر .

۵. ج د ی

۶. ھ ن ع ھ

۷. ک ب د ل و

۸. م ر ی خ

۹. م ر ی خ

۱۰. م ر ی خ

تخلیص = ی ا ع ل م ج ک د س ب ر ج ن ظ غ د ھ ق ت ش ف خ

جمل کبیر مطابق ابقع = ۲+۱+۳۰+۶۰۰+۳۰۰+۵۰۰+۹۰۰+۲۰۰+۸۰۰+۱۰۰۰+ ۸۰+۹۰+۷+۴+۵۰+۸۰+۳+۴۰۰+۷۰۰+۹+۷۰ = ۵۸۱۴

حروف اعداد = غ ض ب ر ر ر ر

**تخلیص** : غ ض ب ر

ان حروف میں چونکہ غ ب ر ایسے حروف ہیں جو پہلے آچکے ہیں لہٰذا انہیں چھوڑ کر حرف ض کو پہلے حروف میں شامل کر کے زمام اولیٰ تیار کر لیں۔

**زمام اولیٰ** : ی ا ع ل م ج ک د س ب ر ح ن ظ غ د ھ ق ت ش ف خ ض۔

**صدر موخر** : ی ض ا خ ع ف ل ش م ت ج ق ک ھ د د س غ ب ظ ر ن ح

**موخر صدر** : ح ی ن ض ر ا ظ خ ب ع غ ف س ل د ش د م ھ ت ک ج ق

اس سطر کو ترفع اقراری بمطابق ایقغ کریں۔

**ترفع اقراری** : ض غ د ع ی ق ف ن ر د ض ز ھ ب خ ک ت ج ش ل ا ش ط۔

ان حروف کو مطابق ابجد قطب ترفع و تنزل کیا تو حسب ذیل سطر اساس حاصل ہوئی۔

**سطر اساس** : ع خ ز د س ا د خ ا ظ خ غ د ر س ض خ ف خ ح غ ذ س۔

اب اس سطر اساس کے حروف کو مطابق ابجد ایقغ نظائر دیئے گئے جواب گویا ہو گیا۔

**نظیرہ** : ب ی ش ک ا س ر ی س م ی ن ر و ا ل ی ج ی ت ی ک ا

یعنی جواب برآمد ہوا بے شک اس ریس میں "روالی" جیتے گا۔

یہ دیکھ کر احتشام صاحب نے پرچہ جیب سے نکالتے ہوئے کہا " ایک امتحان تو آپ کا ابھی سے ہو جائے گا دیکھیں اس نام کا کوئی گھوڑا اس ریس میں دوڑ بھی رہا ہے یا نہیں" لیکن جونہی ان کی نظر کاغذ پر گئی وہ دم بخود ہو کر رہ گئے روالی اس ریس میں موجود تھا۔ اسی اثنا میں وہ بے قرار ہو کر اٹھے کر جلو ٹیلی فون اکیسچنج پر چل کر اس گھوڑے پر داؤ لگائیں لیکن گھڑی پر جو نظر کی تو دو بج چکے تھے اور ریس میں داؤ لگانے کا وقت گذر چکا تھا۔ اللھم صل علیٰ محمدؐ و آل محمدؐ



# باب ۱۱

# قواعد حلاج الاسرار

حلاج الاسرار کا لفظی ترجمہ بھیدوں کو دھن دینے والا یہ نام ہے علم جفر کی ایک مشہور و معروف کتاب کا جس کے مصنف شہرہ آفاق فلسفی فقیر منصور حلاج تھے۔ ذیل میں چند قواعد استخراج مستحصلہ کے اس کتاب سے دیئے جاتے ہیں تاکہ میرے ہموطن اس ولی اللہ کے فیض سے مستفیض ہوں۔

**قاعدہ اوّل** :۔ سوال کے حروف کو الگ الگ لکھ کر ان سے متعلق برج کو ایک سطر میں لکھیں۔ اس کے بعد ان برج کے اسماء کو بسط حرفی کر لیں اور پھر تخلیص کر کے ایک سطر قائم کریں اس کے بعد اس سطر کے حروف جو تخلیص کے بعد بچ رہیں انکے اعداد اس دن کی منزل قمری سے متعلقہ ابجد کے مطابق لے لیں اور جمل کبیر کریں۔ اس جمل کبیر کو بسط ملفوظی کریں اور پھر بسط حرفی کر کے تخلیص کریں۔ یہ جو حروف کی سطر پیدا ہو گی زمام حلاج کہلائے گی۔ اس کو صدر موخر اور پھر موخر صدر کریں اور اس سطر کو اساس مان کر نظیرہ لے لیں، سطر نظیرہ میں ہی جواب برآمد ہو گا ان سطور کے عرض عمق اور قطر سے باہر جواب ہرگز ہرگز نہیں جا سکتا۔ یہ یاد رکھیں کہ سوال اگر عربی میں ہو گا۔ تو جواب بھی عربی میں اور اگر فارسی میں سوال ہو گا تو جواب بھی فارسی۔ اسی طرح اردو سوال کا

جواب اردو میں ہوگا۔

**قاعدہ دوم** - ایک قاعدہ متذکرۃ الصدر قاعدہ سے ملتا جلتا حضرت شیخ منصورؒ نے بھی اپنی اس لاجواب تصنیف میں بیان فرمایا ہے۔ آپ فرماتے ہیں جفار کو لازم ہے نام سائل لکھے اور بعد اسکے سوال کو لکھے حروف جدا جدا اور وقت سوال طالع وقت اور صاحب طالع کا زائچہ درست کر کے لکھے اس زائچہ کے خانہ چہارم کا جو برج ہو اسے لکھ لے اور صاحب خانہ چہارم کا نام ساتھ لکھے اسی طرح خانہ ہفتم اور صاحب خانہ ہفتم اور خانہ دہم اور مالک خانہ دہم غرضیکہ ۱-۴-۷-۱۰ خانہائے اوتاد کے برج اور ان کے مالکوں کے نام ایک سطر میں لکھ لے۔ اس کے بعد ان میں برج شمسی اور مدارج آفتاب برج قمری اور صاحب ساعت سب کے نام ایک سطر میں لکھ کر اضافہ کرے اب اس سطر کو بسط حرفی کر کے تکسیر کرے۔ اور ہر حرف کی ابجدی قیمت کو اس کی مراتبی قدر سے ضرب دے کر حرف پیدا کرتا چلا جائے مکررات کو کاٹ کر پھر ایک سطر پیدا کرے اور مطابق ابجد متعلقہ منزل قمری ترتیب طبعی کرے۔ شیخ بیان فرماتے ہیں جواب ضرور گویا ہوگا۔

**قاعدہ سوم**: شیخ بیان فرماتے ہیں۔ سوال سائل کو بسط حرفی کر کے تکسیر کرے اور اس میں نام سائل کا بغیر تکسیر کے شامل کر دے اور پھر تکسیر کرے اور اس سطر کو مطابق ابجد قمری کے جمل کبیر کرے اور جمل کے اعداد کے حروف بنا کر سطر میں شامل کرے اور پھر تکسیر کرے۔ اس سطر کو اساس مان کر ابجد قطب بے نظیرہ دے جو حروف حاصل ہوں گے ان کی ترکیب سے جواب گویا ہوگا۔ اس قاعدہ کے مطابق شیخ اکبر فرماتے ہیں کہ مستحصلہ کو اس قاعدہ نے آسان ترین بنایا ہے اور شیخ نے اس قاعدہ کا نام اصطلاح میں سہل الحصول بیان فرمایا ہے۔



# باب ۱۲

# قاعدہ اسہل الطریق

اسہل الطریق سے مراد ہے سہل ترین طریقہ علم جفر میں یہ طریقہ کبریت احمر اور یاقوت سفید کا رتبہ رکھتا ہے اس طریقہ کو حرف استفادہ خلق خدا کے لئے شائع کر رہا ہوں۔ یہ طریقہ میرے قبلہ حضرت سلطان المنجمین بابا سید جیونؒ شاہ صاحب زنجانی قدس سرہ العزیز کا خاص الخاص عطیہ ہے اور اس قاعدہ کے بل بوتے پر اس فقیر حقیر نے بڑے بڑوں کے غرور و تکبر کو پاش پاش کر دیا۔ یہ سب اللہ تبارک وتعالیٰ کی دین ہے وہ چاہے تو گداگر کو نواز کر سلطان بنا دے اور اگر اس کی رضا سلطان پر قہر نازل کرنے کی ہو تو سلطان در در بھیک مانگتا پھرے۔ یہ سب فخر اسی مولائے حقیقی کی دین پر ہے ورنہ خادم ایک ذرہ بے مقدار ہے۔ یہ سب کچھ حب محمدؐ و آل محمدؐ کا ظہور ہے۔

قاعدہ اسہل الطریق کو مزید سہل بنانے کے لئے ایک مثال بھی ساتھ ساتھ

---

ا؎ والد بزرگوار مدفون دربار شریف پسیانوالہ تحصیل شاہدرہ (گنہگار زنجانی)

بیان کرتا ہوں۔ ملاحظہ کریں۔ سال سنہ ۱۹۵۸ء کے آغاز میں میرے پاس ایک عورت منور بیگم کو لائے جسے آسیب تھا اور معالج اسے مالیخولیا کی مریضہ بتاتے تھے۔ منور بیگم کے شوہر نے سوال کیا۔ منور بیگم کو جسمانی مرض لاحق ہے یا روحانی۔ شرائط جفر کے تحت سوال کے اوّل میں نے یا علیم کا اضافہ کر دیا اب سوال یہ بنا یا علیم منور بیگم کو جسمانی مرض لاحق ہے یا روحانی۔ اس کو بسط حرفی کیا تو

ی ا ع ل ی م م ن و ر ب ی ک م ک و ج س م ا ن ی م ر ض ل ا ح ق ھ ے ی ا ر و ح ا ن ی حروف حاصل ہوئے انہیں تخلیص کیا ی ا ع ل ی م ن و ر ب ک ج س ض ح ق ھ ا ب ان کو بمطابق ابجد قطب مترفع کیا تو حروف س ع ح ص ط ح ج م ل د ی ج د ف ز ل اب چونکہ بیماری کا یا کیفیات جسمانی و روحانی کا تعلق اربعہ عناصر سے ہے لہذا مستحصلہ حروف کو اساس مان کر بمطابق ابجد اعظم نظیرہ دیا تو سطر ذیل حاصل ہوئی۔

م ن و ر ک و ا س ی ب ل ا ح ق ھ ے

چنانچہ اس عورت کا میں نے روحانی علاج کیا بفضل خدا و بطفیل محمدؐ و آلِ محمدؐ وہ سات دن کے اندر اندر صحت مند ہو گئی۔

---



مصباح الجفر

چہارم

عِلمُ الآثار

# باب ۱

# تحریر نقوش

علم الآثار میں نقش پر کرنا ایک نہایت ہی اہم بات ہے اور نقش قائم مقام عمل کا ہوتا ہے۔ واضح ہو کہ نقوش پانچ قسم کے ہوتے ہیں جنہیں اصطلاح علم الآثار میں مثلث۔ مربع۔ مخمس۔ مسدس اور مسبع کہتے ہیں۔

مثلث کے ۹ خانے ہوتے ہیں اسے عناصر اربعہ کے مطابق پر کیا جاتا ہے۔ آتشی چال مشرق سے منسوب ہے بادی چال مغرب سے نامزد ہے آبی چال شمال سے متعلق ہے اور خاکی چال جنوب سے موسوم ہے۔ مثلث پُر کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ جو اعداد ہوں ان میں سے بارہ عدد قانون کے خارج کر دو بقایا کو تین پر تقسیم کر کے خارج قسمت کو پہلے خانہ میں رکھو اور ہر خانہ میں ایک کا اضافہ کرتے جاؤ نقش پُر ہو جائیگا۔ نقش صحیح ہونے کے یہ معنی ہوں گے کہ نقش کی جس طرف سے بھی آپ میزان دیں گے اسی طرف سے وہ تعداد حاصل آئے جو ابتدا میں میزان تھی مثلاً ہم نے پندرہ کا نقش پُر کرنا ہے ۱۲ قانون کے منہا کئے تو ۳ باقی بچے ان کو ۳ پر تقسیم کیا تو ایک خارج قسمت ہوا جب پھر ایک کو اربعہ عناصر سے متعلقہ حسب ذیل چالوں سے شروع کرو۔

آتشی چال

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | ۱ | ۶ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۴ | ۹ | ۲ |

بادی چال

| | | |
|---|---|---|
| ۲ | ۷ | ۶ |
| ۹ | ۵ | ۱ |
| ۴ | ۳ | ۸ |

آبی چال

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۷ | ۲ |
| ۱ | ۵ | ۹ |
| ۸ | ۳ | ۴ |

خاکی چال

| | | |
|---|---|---|
| ۲ | ۹ | ۴ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۶ | ۱ | ۸ |

اب ایک بات رہ گئی کہ اگر تقسیم سے کچھ بچ جائے تو کیا کریں تو اس کا قاعدہ یہ ہے کہ اگر تقسیم سے ایک بچے تو خانہ ہفتم میں ایک کا اضافہ کریں اگر تقسیم سے دو باقی بچیں تو خانہ چہارم میں ایک کا اضافہ کریں۔

مربع پُر کرنے کا یہ قاعدہ ہے کہ جس قدر اعداد ہوں ان میں سے تیس ۳۰ اعداد قانون کے خارج کریں بقایا کو چار پر تقسیم کریں۔ خارج قسمت کو پہلے خانہ میں رکھ کر چاروں چالیں حسب ذیل پُر کر دیں۔

چال آتشی

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

چال بادی

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰ | ۱۵ | ۴ | ۵ |
| ۸ | ۱ | ۱۴ | ۱۱ |
| ۱۳ | ۱۲ | ۷ | ۲ |
| ۳ | ۶ | ۹ | ۱۶ |

چال آبی

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |

چال خاکی:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵ | ۴ | ۱۵ | ۱۰ |
| ۱۶ | ۹ | ۶ | ۳ |
| ۲ | ۷ | ۱۲ | ۱۳ |
| ۱۱ | ۱۴ | ۱ | ۸ |

اب مربع کسر کا حال یعنی جب تقسیم سے کچھ بچ جائے تو اس کی صورت یہ ہے کہ اگر تقسیم سے ایک بچے تو خانہ ۱۳ میں ایک کا اضافہ کر دو اگر تقسیم سے دو باقی رہیں تو خانہ نہم میں ایک کا اضافہ کریں اور اگر تین باقی ہوں تو خانہ پنجم میں ایک کا اضافہ کر دو۔

مخمس یعنی پنج در پنج میں پچیس خانے ہوتے ہیں۔ پانچ عرض میں پانچ طول میں۔ اس کو پُر کرنے کا قاعدہ یہ ہے کہ جس قدر اعداد ہوں ان میں سے ساٹھ عدد قانون کے کم کر دو بقایا کو پانچ پر تقسیم کرو۔ خارج قسمت کو پہلے خانہ میں رکھ کر نقش کی رفتار سے پُر کرو نقش پُر ہوگا۔ مخمس کی طبعی چال یہ ہے :-

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۹ | ۲۱ | ۱۳ | ۵ | ۱۷ |
| ۳ | ۲۰ | ۷ | ۲۴ | ۱۱ |
| ۲۲ | ۱۴ | ۱ | ۱۸ | ۱۰ |
| ۱۶ | ۸ | ۲۵ | ۱۲ | ۴ |
| ۱۵ | ۲ | ۱۹ | ۶ | ۲۳ |

مخمس کی کسر یہ ہے کہ اگر تقسیم سے ایک باقی رہے تو خانہ ۲۱ میں ایک عدد کا اضافہ کرو اگر باقی تین ہوں تو خانہ گیارہ میں ایک کا اضافہ کرو۔ اگر باقی چار ہوں تو خانہ ششم میں ایک زیادہ کر۔ نقش پُر ہوگا۔

مسدس کے معنی شش در شش کے ہیں اس میں چھ خانے طول میں اور چھ خانے عرض میں ہوتے ہیں یعنی کل ۳۶ خانے ہوتے ہیں اس کے پر کرنے کا یہ قاعدہ ہے کہ جس قدر اعداد ہوں ان میں سے ایک سو پانچ عدد قانون کے خارج کرو باقی کو چھ پر تقسیم کرو اور خارج قسمت میں ایک کا اضافہ کر کے حسب قاعدہ چال سے نقش پُر کرو چال نقش شش در شش کی یہ ہے۔

## مسدس

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱۲ | ۱۹ | ۳۰ | ۳۱ | ۱۸ | ۱ |
| ۱۳ | ۳۳ | ۱۱ | ۲ | ۲۸ | ۲۴ |
| ۲۹ | ۳ | ۱۴ | ۲۳ | ۱۰ | ۳۲ |
| ۴ | ۲۷ | ۱۵ | ۲۲ | ۳۴ | ۹ |
| ۱۷ | ۸ | ۳۵ | ۲۶ | ۵ | ۲۰ |
| ۳۶ | ۲۱ | ۶ | ۷ | ۱۶ | ۲۵ |

کسر پُر کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ اگر تقسیم سے ۱ باقی بچے تو خانہ ۳۱ میں ایک کا اضافہ۔ ۲ بچے تو خانہ ۲۵ میں۔ ۳ بچے تو خانہ ۱۹ میں ۴ بچے تو خانہ ۱۳ میں اور اگر ۵ بچے تو خانہ ۷ میں ایک کا اضافہ

اضافہ کریں اگر تقسیم سے دو باقی بچیں تو خانہ پچیس میں ایک کا اضافہ اور ایک باقی بچے تو خانہ ۳۱ میں ایک کا اضافہ ہوگا۔

نقش ہفت در ہفت کا قاعدۂ تحریر یہ ہے کہ جس قدر اعداد ہوں ان میں سے ایک سو اڑسٹھ عدد قانون کے خارج کریں اور جو باقی رہیں ان کو سات پر تقسیم کر دیں اور خارج قسمت کو پہلے خانہ میں رکھ کر حسب قاعدہ چال سے نقش کو پُر کریں نقش پر ہوگا۔ مسبع

## چالے نقش مسبع (۷ در ۷) ذوجبدین

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۳۲ | ۳۸ | ۴۴ | ۱ | ۱۴ | ۲۰ | ۲۶ |
| ۴۰ | ۴۶ | ۳ | ۹ | ۱۵ | ۲۸ | ۳۴ |
| ۴۸ | ۵ | ۱۱ | ۱۷ | ۲۳ | ۲۹ | ۴۲ |
| ۷ | ۱۳ | ۱۹ | ۲۵ | ۳۱ | ۳۷ | ۴۳ |
| ۸ | ۲۱ | ۲۷ | ۳۳ | ۳۹ | ۴۵ | ۲ |
| ۱۶ | ۲۲ | ۳۵ | ۴۱ | ۴۷ | ۴ | ۱۰ |
| ۲۴ | ۳۰ | ۳۶ | ۴۹ | ۶ | ۱۲ | ۱۸ |

وفق (۱۷۵)

کی چال یہ ہے :- نقش مسبع کا تعلق شرف مریخ سے ہے مسبع طبعی کے کل اعداد ۱۷۵ ہوتے ہیں۔ پر کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ کل اعداد سے ۱۶۸ تفریق کر کے باقی اعداد کو ۷ پر تقسیم کریں حاصل قسمت کو خانہ اول میں رکھ کر پر کریں۔ تقسیم کرنے کے بعد اگر ایک باقی بچے تو خانہ ۴۳ میں ایک کا اضافہ کریں اگر ۲ بچے تو خانہ ۳۶ میں۔ اگر ۳ بچے تو خانہ ۲۹ میں۔ اگر ۴ بچے تو خانہ ۲۲ میں۔ اگر ۵ بچے تو خانہ ۱۵ میں۔ اگر ۶ بچے تو خانہ ۸ میں ایک کا اضافہ کریں۔



# باب ۲

# زکوٰۃ نقوش واوراد

آپ کے پاس لاکھوں کروڑوں کی جائداد ہے لیکن دین کے نزدیک آپ اس جائیداد کے جائز وارث اس وقت تک نہیں ہیں جب تک آپ اس کی زکوٰۃ نہ نکال لیں لہذا روحانی دولت پر بھی آپ اسی وقت جائز طور پر قابض ہو سکتے ہیں جب اس کی زکوٰۃ نہ نکال لیں چنانچہ بزرگان دین گے جملہ اعمال و نقوش کی زکوٰۃ مقرر معین فرمادیا ہے۔ زکوٰۃ دو قسم کی ہوتی ہے۔ ایک زکوٰۃ صرف وقتی طور پر دی جاتی ہے اور بعض زکوٰتیں ہمیشہ کیلئے کافی ہوتی ہیں۔ زکوٰۃ کی جس قدر قسمیں مجھے معلوم ہیں استفادہ خلائق کے لئے بیان کرتا ہوں۔

**قسم اوّل** : عامل اپنے نام کے اعداد ابجد سے حاصل کر کے جو تعداد حاصل ہوتی مرتبہ روزانہ نقش کو پُر کرے نقش کی زکوٰۃ ادا ہو جائے گی لیکن یہ زکوٰۃ صرف ایک وقت کیلئے کافی ہوگی۔

**قسم دوم** : نقش کو مسئلہ ان کے اعداد کے مطابق پُر کرنا یہ زکوٰۃ صرف ایک معین عرصہ کے لئے کافی ہوتی ہے۔

**قسم سوم:** نقش کو میزان کی تعداد کے مطابق میزان کی تعداد کے برابر دنوں تک پُر کرنا یہ زکوٰۃ ہمیشہ کے لیے کافی ہوتی ہے۔

یہ صرف نقوش کی زکوٰتیں ہیں۔ اب میں ادعیہ و اعمال کی زکوٰتیں بیان کرتا ہوں اس حصہ کے آخری باب میں میں نے چند ادعیہ و اعمال خانوادہائے چشتیہ، قادریہ، سہروردیہ و نقشبندیہ استفادہ خلائق کے لیے درج کئے ہیں۔ مومنین کرام کا فرض ہے کہ اس دولتِ روحانی سے مستفید ہوں۔

**زکوٰۃ صغیر:** جو دعا یا عمل پڑھنا ہو اس کے اعداد ابجد قمری سے حاصل کریں اور جو اعداد حاصل ہوں اتنے دنوں تک اتنی مرتبہ روزانہ پڑھیں۔ یہ زکوٰۃ صغیر ہے۔

**زکوٰۃ کبیر:** عمل کے اعداد کو حروف عمل میں ضرب دو جو اعداد حاصل ضرب کے ہوں اتنے دنوں تک اس عمل کو اتنی بار روزانہ پڑھو یہ زکوٰۃ کبیر ہے۔

**زکوٰۃ اکبر:** اس کا قاعدہ یہ ہے کہ عدد شمار حروف عمل اور میزان کبیر کو باہمی ضرب دو۔ جو تعداد حاصل ہو اس کے مطابق عمل کو مکمل کریں۔ یہ زکوٰۃ اکبر کہلاتی ہے۔ بسم اللہ شریف کی زکوٰۃ اکبر ادا کرنے کے بعد بسم اللہ شریف کے ملائکہ عامل کے سامنے آجاتے ہیں اور عامل سے ملاقات کرتے ہیں۔

**زکوٰۃ کبائر:** اس کا قاعدہ یہ ہے کہ عدد شمار حروف اور میزان اکبر کو باہمی ضرب دیکر جو تعداد حاصل ہو اسی تعداد میں پڑھیں جو شخص زکوٰۃ کبائر بسم اللہ شریف کی ادا کرے گا تو ملائکہ بسم اللہ شریف کے اس کے خادم بن جائیں گے اور ہر وقت تعمیل حکم کو حاضر رہیں گے۔

**زکوٰۃ اکبر الکبائر:** یہ آخری زکوٰۃ ہے اس کے آگے مرتبہ زکوٰۃ نہیں ہے۔ یہ زکوٰۃ کبریت احمر یا لعل سپید ہے جو شخص بسم اللہ شریف کی یہ زکوٰۃ دے گا۔ حق تعالیٰ سبحانہٗ کی قدرت اپنی آنکھوں سے دیکھے گا۔ قاعدہ اس کا یہ ہے۔ عدد شمار



حروف کو میزان کبائر سے ضرب دے کر تعداد زکوٰۃ حاصل کریں اور اسے زمان و مکان کی قید سے ادا کریں۔ اکبر الکبائر کی تعداد کو نصاب بھی کہتے ہیں۔ نصاب، چھ قسم کے ہوتے ہیں جن کو اصلاح میں نصاب۔ عشر۔ دور مدور۔ قفل۔ بذل اور ختم کہتے ہیں۔

**نصاب:** اکبر الکبائر کی تعداد کو نصاب کہتے ہیں جیسے بسم اللہ شریف کا نصاب ۱۹۴۶۲۱۳۸۱۴ ہے۔ نصاب زکوٰۃ کا مرتبہ اوّل ہے باقی جملہ زکوٰتیں اس سے قوت میں کم ہیں۔

**عشر:** نصاب کے نصف کو عشر کہتے ہیں۔ بسم اللہ شریف کا عشر ستانوے کروڑ اکتیس لاکھ انہتر ہزار سات ہوا۔

**دور مدور:** عشر کے نصف کو مدور کہتے ہیں بسم اللہ شریف کا دور مدور اڑتالیس کروڑ پینسٹھ لاکھ ترپن ہزار چار سو چون ہوا۔

**قفل:** دور مدور کے نصف کو قفل کہتے ہیں۔ بسم اللہ شریف کا قفل چوبیس کروڑ بتیس لاکھ چھتر ہزار سات سو ستائیس ہوا۔

**بذل:** قفل کے نصف کو بذل کہتے ہیں۔ بسم اللہ شریف کے بذل کی تعداد بارہ کروڑ سولہ لاکھ اڑتیس ہزار تین سو ترسٹھ ہے۔

**ختم:** بذل کے نصف کو ختم کہتے ہیں۔ بسم اللہ شریف کے ختم کی تعداد چھ کروڑ ۸ لاکھ انیس ہزار ایک سو بیاسی ہوئی۔

کتابِ ہٰذا کی بابت کوئی رائے ہو تو
بصد شوق مطلع کریں!

**قسم سوم:** نقش کو میزان کی تعداد کے مطابق میزان کی تعداد کے برابر دنوں تک پُر کرنا یہ زکوٰۃ ہمیشہ کے لئے کافی ہوتی ہے۔

یہ صرف نقوش کی زکوٰتیں ہیں۔ اب میں ادعیہ و اعمال کی زکوٰتیں بیان کرتا ہوں اس حصہ کے آخری باب میں میں نے چند ادعیہ و اعمال خانوادہائے چشتیہ، قادریہ، سہروردیہ و نقشبندیہ استفادہ خلائق کے لیئے درج کئے ہیں۔ مومنین کرام کا فرض ہے کہ اس دولتِ روحانی سے مستفید ہوں۔

**زکوٰۃ صغیر:** جو دعا یا عمل پڑھنا ہو اس کے اعداد ابجد قمری سے حاصل کریں اور جو اعداد حاصل ہوں اتنے دنوں تک اتنی مرتبہ روزانہ پڑھیں۔ یہ زکوٰۃ صغیر ہے۔

**زکوٰۃ کبیر:** عمل کے اعداد کو حروف عمل میں ضرب دو جو اعداد حاصل ضرب کے ہوں اتنے دنوں تک اس عمل کو اتنی بار روزانہ پڑھو یہ زکوٰۃ کبیر ہے۔

**زکوٰۃ اکبر:** اس کا قاعدہ یہ ہے کہ عدد شمار حروف عمل اور میزان کبیر کو باہمی ضرب دو۔ جو تعداد حاصل ہو اس کے مطابق عمل کو مکمل کریں۔ یہ زکوٰۃ اکبر کہلاتی ہے۔ بسم اللہ شریف کی زکوٰۃ اکبر ادا کرنے کے بعد بسم اللہ شریف کے ملائکہ عامل کے سامنے آجاتے ہیں اور عامل سے ملاقات کرتے ہیں۔

**زکوٰۃ کبائر:** اس کا قاعدہ یہ ہے کہ عدد شمار حروف اور میزان اکبر کو باہمی ضرب دیکر جو تعداد حاصل ہو اسی تعداد میں پڑھیں جو شخص زکوٰۃ کبائر بسم اللہ شریف کی ادا کرے گا تو ملائکہ بسم اللہ شریف کے اس کے خادم بن جائیں گے اور ہر وقت تعمیل حکم کو حاضر رہیں گے۔

**زکوٰۃ اکبر الکبائر:** یہ آخری زکوٰۃ ہے اس کے آگے مرتبہ زکوٰۃ نہیں ہے۔ یہ زکوٰۃ کبریت احمر یا لعل سپید ہے جو شخص بسم اللہ شریف کی یہ زکوٰۃ دے گا۔ حق تعالیٰ سبحانہٗ کی قدرت اپنی آنکھوں سے دیکھے گا۔ قاعدہ اس کا یہ ہے۔ عدد شمار



حروف، کو میزان کبائر سے ضرب دے کر تعداد زکوٰۃ حاصل کریں اور اسے زمان و مکان کی قید سے ادا کریں۔ اکبر الکبائر کی تعداد کو نصاب بھی کہتے ہیں۔ نصاب چھ قسم کے ہوتے ہیں جن کو اصطلاح میں نصاب۔ عشر۔ دور مدور۔ قفل۔ بذل اور ختم کہتے ہیں۔

**نصاب:** اکبر الکبائر کی تعداد کو نصاب کہتے ہیں جیسے بسم اللہ شریف کا نصاب ۱۹۴۶۲۱۳۸۱۴ ہے۔ نصاب زکوٰۃ کا مرتبہ اوّل ہے باقی جملہ زکوٰتیں اس سے قوت میں کم ہیں۔

**عشر:** نصاب کے نصف کو عشر کہتے ہیں۔ بسم اللہ شریف کا عشر ستانوے کروڑ اکتیس لاکھ نہتر ہزار سات ہوا۔

**دور مدور:** عشر کے نصف کو مدور کہتے ہیں بسم اللہ شریف کا دور مدور اڑتالیس کروڑ پینسٹھ لاکھ ترپن ہزار چار سو چون ہوا۔

**قفل:** دور مدور کے نصف کو قفل کہتے ہیں۔ بسم اللہ شریف کا قفل چوبیس کروڑ بتیس لاکھ چھتر ہزار سات سو ستائیس ہوا۔

**بذل:** قفل کے نصف کو بذل کہتے ہیں۔ بسم اللہ شریف کے بذل کی تعداد بارہ کروڑ سولہ لاکھ اڑتیس ہزار تین سو تریسٹھ ہے۔

**ختم:** بذل کے نصف کو ختم کہتے ہیں۔ بسم اللہ شریف کے ختم کی تعداد چھ کروڑ ۸ لاکھ انیس ہزار ایک سو بیاسی ہوئی۔

# باب ۳

# تقویم عملیات

علم الآثار کے اعمال میں حروف بروج۔ سیارگان اور منازل قمری کی مناسبت کا خیال نہایت احتیاط کے ساتھ رکھا جاتا ہے لہٰذا ان سے متعلق جدول حسب ذیل درج کی جاتی ہیں۔ عامل کو چاہیے ان سے پوری طرح استفادہ کرے اور ان کے بغیر اپنے عمل کو قائم نہ کرے۔

## جدول طبائع حروف بمطابق سیارگان

انجن چلانے کے لئے بہت سے پرزوں کی ضرورت ہے اگر ایک پرزہ بھی خراب ہو جائے تو انجن کی رفتار میں نقصان پیدا ہوگا۔ اسی طرح عملیات میں ہر حرف کو ایک پرزہ سمجھو ایک حرف بھی اگر بے ترتیب ہو تو عمل میں نقصان ہو جاتا ہے یہ بھی یاد رکھو کہ جو پرزہ جس جگہ کا ہے اسی جگہ کام دیتا ہے۔ اگر آپ ایک پرزہ کو دوسری جگہ لگانا چاہیں تو وہ کام نہ دے گا۔ اسی طرح ہر حرف اپنی جگہ کارآمد ہے دوسری جگہ تبدیل کرنے سے کام نہیں دیتا۔ میں ذیل کے نقشے میں تمام کیفیات درج کرتا ہوں۔



| آتشی | بادی | آبی | خاکی | ستارہ | اعداد | طبیعت | بخور |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ا | ب | ج | د | زحل | ۱۰ | مرتبہ | اسپند، فلفل سیاہ، گڑ عینی، قند سیاہ |
| ہ | و | ز | ح | مشتری | ۲۶ | درجہ | عود، گوند (کسی درخت کا ہو) |
| ط | ی | ک | ل | مریخ | ۶۹ | دقیقہ | مصطگی، افیون، دار چینی، فلفل سرخ |
| م | ن | س | ع | شمس | ۲۲ | ثانیہ | زعفران، گل انار، ہلدی، صندل سرخ۔ |
| ف | ص | ق | ر | زہرہ | ۴۷۰ | ثالثہ | لوبان، مشک، شنگرف۔ |
| ش | ت | ث | خ | عطارد | ۱۸۰۰ | رابعہ | گوگل، بادام، کشنیز خشک۔ |
| ذ | ض | ظ | غ | قمر | ۲۴۰۰ | خامسہ | صندل سفید |

## جدول طبائع بروج سیارگان و موکلان

| نمبر شمار | نام برج | ستارہ | طبع | مزاج | موکل | اعداد | کیا کام کرنا چاہیے |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | حمل | مریخ | مذکر | منقلب | سرطائیل | ۷۸ | دفع دشمن۔ کامیابی مقدمہ |
| ۲ | ثور | زہرہ | مذکر | ثابت | جبرطائیل | ۷۰۸ | ترقی رزق و مرتبہ |
| ۳ | جوزا | عطارد | مؤنث | ذوجسدین | دردائیل | ۱۷ | تسخیر و محبت |
| ۴ | سرطان | قمر | مذکر | منقلب | فنقائیل | ۳۲۰ | دفع دشمن۔ فتح |
| ۵ | اسد | شمس | مذکر | ثابت | نورائیل | ۶۵ | ترقی مرتبہ و دولت |
| ۶ | سنبلہ | عطارد | مؤنث | ذوجسدین | سمعائیل | ۱۴۷ | تسخیر و محبت |
| ۷ | میزان | زہرہ | مذکر | منقلب | جبرائیل | ۱۰۸ | عمل دفع دشمن |
| ۸ | عقرب | مریخ | مؤنث | ثابت | [illegible] | ۲۴۲ | ترقی رزق و مرتبہ |
| ۹ | قوس | مشتری | مذکر | ذوجسدین | صلصائیل | ۱۶۶ | تسخیر و محبت |
| ۱۰ | جدی | زحل | مؤنث | منقلب | میکائیل | ۱۴ | عمل دفع دشمن |
| ۱۱ | دلو | زحل | مذکر | ثابت | سلمائیل | ۴۰ | ترقی رزق و مرتبہ |
| ۱۲ | حوت | مشتری | مؤنث | ذوجسدین | فنقائیل | ۴۱۲ | تسخیر و محبت۔ |

# جدول منازل قمری و حروف و اسماء الحسنیٰ

| نام منازل قمری | درجات منزل | حروف ابجد | اعداد حروف | متعلقہ سیارہ | مزاج بروج | متعلقہ بروج | تقسیم نورانی و ظلمانی | اسماء الحسنیٰ | معانی اسماء الحسنیٰ | خاصیت | تعداد ورد | عمل برائے | مزاج اسمائے حسنیٰ | بخورات متعلقہ | موکل اسم حسنیٰ | جن اسم حسنیٰ | سمت | اعداد اسم حسنیٰ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| شرطین | ۱۳ | ا | ۱ | زحل | آتشی | حمل | نورانی | اللہ | خدا | جلالی | ۱۰۰۰ | مودت | گرم | عود سیاہ | اسرافیل | فیلوش | مشرقی | ۶۶ |
| بطین | ۱۳ | ب | ۲ | مشتری | بادی | جوزا | ظلمانی | باقی | ہمیشہ رہنے | جمالی | ۱۰۰ | محبت | رطب | شکر | جبرائیل | دلیوس | مغربی | ۱۱۳ |
| ثریا | ۱۳ | ج | ۳ | مریخ | آبی | سرطان | ظلمانی | جامع | جمع کرنیوالا | مشترک | ۱۴۰ | محبت | یابس | دارچینی | ملککائیل | نوروش | شمالی | ۱۱۴ |
| دبران | ۱۳ | د | ۴ | شمس | خاکی | ثور | ظلمانی | دیان | حساب کرنیوالا | جلالی | ۷۲ | عداوت | بارد | صندل سرخ | دردائیل | ملیوش | جنوبی | ۶۵ |
| ہقعہ | ۱۳ | ہ | ۵ | زہرہ | آتشی | حمل | نورانی | ہادی | راہ دکھانیوالا | جمالی | ۱۰۰ | عداوت | گرم | صندل سفید | دردیائیل | ہوشس | مشرقی | ۲۰ |
| ہنعہ | ۱۳ | و | ۶ | عطارد | بادی | جوزا | ظلمانی | ولی | دوست مددگار | جمالی | ۲۰۰ | محبت | رطب | کافور | رفتیائیل | پرپوش | مغربی | ۴۶ |
| ذراع | ۱۳ | ز | ۷ | قمر | آبی | سرطان | ظلمانی | زکی | پاک کرنیوالا | مشترک | ۷۱ | محبت | خشک | شہد اصلی | فرتائیل | کالوش | شمالی | ۳۷ |
| نثرہ | ۱۳ | ح | ۸ | زحل | خاکی | جدی | نورانی | حق | سزاوار بندگی | جلالی | ۳۰۰ | بغض | تر | زعفران | تنکفیل | عبوش | جنوبی | ۱۰۸ |
| طرفہ | ۱۳ | ط | ۹ | مشتری | آتشی | حمل | نورانی | طاہر | پاک کرنیوالا | جمالی | ۷۲ | عقد شہوت | گرم | مشک اصلی | اسماعیل | بدیوش | مشرقی | ۲۲۵ |
| جبہہ | ۱۳ | ی | ۱۰ | مریخ | بادی | میزان | نورانی | یٰسین | بزرگ | جمالی | ۱۰۰ | فتح | تر | گل سرخ | سرکیکائیل | سبیوش | مغربی | ۱۳۰ |
| زبرہ | ۱۳ | ک | ۲۰ | شمس | آبی | عقرب | نورانی | کافی | کفایت کرنیوالا | جمالی | ۲۰۰ | محبت | خشک | گل سفید | حرزائیل | قدیوش | شمالی | ۱۱۱ |
| صرفہ | ۱۳ | ل | ۳۰ | زہرہ | خاکی | ثور | نورانی | لطیف | باریک بین | جمالی | ۷۲ | جدائی | سرد | پوست | فلطائیل | عدلیوش | جنوبی | ۱۲۹ |
| عوا | ۱۳ | م | ۴۰ | عطارد | آتشی | اسد | نورانی | ملک | بادشاہ حقیقی | جلالی | ۹۰ | محبت | گرم | آبی | روبائیل | مجوش | مشرقی | ۹۰ |
| سماک | ۱۳ | ن | ۵۰ | قمر | بادی | میزان | نورانی | نور | روشن کرنیوالا | جمالی | ۷۲ | بغض | تر | سنبل | ہموائیل | ظیوش | مغربی | ۲۵۶ |
| غفرا | ۱۳ | س | ۶۰ | زحل | آبی | قوس | نورانی | سمیع | سننے والا | مشترک | ۵۰۰ | عقد شہوت | خشک | خوشبو | کیوبائیل | لینوش | شمالی | ۱۸۰ |
| زبانا | ۱۳ | ع | ۷۰ | مشتری | خاکی | سنبلہ | نورانی | علی | بلند مرتبہ | جلالی | ۲۰۰ | تونگری | تر | فلفل سفید | سربائیل | فیشوش | جنوبی | ۱۱۰ |
| اکلیل | ۱۳ | ف | ۸۰ | مریخ | آتشی | اسد | ظلمانی | فتاح | کھولنے والا | جمالی | ۷۲ | عداوت | گرم | جوز | حرلائیل | لعطیوش | مشرقی | ۴۸۹ |
| قلب | ۱۳ | ص | ۹۰ | شمس | بادی | میزان | نورانی | صمد | بے پرواہ | جلالی | ۲۰۰ | الفت | تر | بباسر | ہمجائیل | فلاپوش | مغربی | ۱۳۴ |
| شولہ | ۱۳ | ق | ۱۰۰ | زہرہ | آبی | حوت | نورانی | قادر | قدرت والا | مشترک | ۳۰۰ | عقد شہوت | خشک | ترنج | عطرائیل | شیموش | شمالی | ۳۰۵ |
| نعائم | ۱۳ | ر | ۲۰۰ | عطارد | خاکی | سنبلہ | نورانی | رب | پروردگار | جلالی | ۷۲ | مودت | سرد | گلاب | اموائیل | زیوش | شمالی | ۲۰۲ |
| بلدہ | ۱۳ | ش | ۳۰۰ | قمر | آتشی | عقرب | ظلمانی | شفیع | شفاعت والا | جلالی | ۲۰۰ | عداوت | گرم | عود سفید | ہمرائیل | تشریش | جنوبی | ۴۱۰ |
| ذابح | ۱۳ | ت | ۴۰۰ | زحل | بادی | دلو | ظلمانی | تواب | توبہ قبول کرنیوالا | جمالی | ۳۰۸ | عقد نوم | تر | عنبر | عزرائیل | لطیوش | مشرقی | ۴۰۶ |
| بلع | ۱۳ | ث | ۵۰۰ | مشتری | آبی | حوت | ظلمانی | ثابت | قائم رہنے والا | جلالی | ۴۰۰ | بغض | خشک | عود سفید | میکائیل | طیموش | مغربی | ۹۰۳ |
| سعود | ۱۳ | خ | ۶۰۰ | مریخ | خاکی | جدی | ظلمانی | خالق | پیدا کرنیوالا | مشترک | ۷۰ | محبت | سرد | بنفشہ | مہکائیل | دالایوش | شمالی | ۷۳۱ |
| اخبیہ | ۱۳ | ذ | ۷۰۰ | شمس | آتشی | قوس | ظلمانی | ذاکر | یاد کرنیوالا | مشترک | ۷۹ | بغض | گرم | ریحان | برطائیل | عکاپوش | جنوبی | ۹۲۱ |
| مقدم | ۱۳ | ض | ۸۰۰ | زہرہ | بادی | دلو | ظلمانی | ضار | ضرر پہنچانیوالا | جلالی | ۷۲ | بغض | گرم | گل ارغوانی | علکائیل | غالیوش | مشرقی | ۱۰۰۱ |
| موخر | ۱۳ | ظ | ۹۰۰ | عطارد | آبی | حوت | ظلمانی | ظاہر | آشکارا | جلالی | ۲۵ | عداوت | خشک | گل نسرین | نورائیل | عقوپوش | مغربی | ۱۱۰۶ |
| رشا | ۱۳ | غ | ۱۰۰۰ | قمر | خاکی | حوت | ظلمانی | غفور | بخشنے والا | جلالی | ۳۰۰ | صحت مرض | خشک | قرنفل | نوخائیل | عزتوپوش | شمالی | ۱۲۸۶ |

اہل علم خاص خاص اوقات میں عملیات آثار مکمل کرتے ہیں اور عاملانِ عمل سعادت نحوست اور نظرات سیارگان کا حال معلوم کر کے موافق مقصود اپنے عمل کو تمام کرتے ہیں۔ اس لئے عامل کو سیارگان کے افعال کو جاننا نہایت ضروری ہے۔ ذیل میں ہم نظراتِ سیارگان اور ان سے متعلقہ عملیات کی جدول پیش کر رہے ہیں۔

## جدول نتائج قران سیارگان

| نظرات قران | | کیفیات |
|---|---|---|
| قمر | مریخ | عمل واسطے فتح ونصرت براعدا مغلوبی حاسدان اور ملاقات اُمرا کیلئے کرنا۔ |
| قمر | عطارد | برائے ملاقات، اہل قلم وزراء واہل صنعت وحرفت کیلئے کرنا چاہیئے۔ |
| قمر | زہرہ | برائے محبت وطلب عشق اور شادی کرنے کیلئے ہے۔ |
| قمر | مشتری | برائے ترقی علم وحصول زرومال وترقی تجارت کیلئے بہتر ہے۔ |
| قمر | زحل | برائے تباہی وخرابی دشمن سرگردان کرنے اذیت پہنچانے آبادی وکثرت زراعت کیلئے |
| مریخ | عطارد | برائے دشمنی وخراب کرنے کسی عمارت کیلئے موثر ہوتا ہے۔ |
| مریخ | زہرہ | واسطے تسلط اور غالب آنے مستورات اور اہل نشاط کیلئے درست ہے |
| مریخ | مشتری | برائے تسخیر لشکریاں نہایت بہتر ہے۔ |
| عطارد | زحل | خرابی وہلاکت دشمن کیلئے بہتر ہے۔ |
| عطارد | زہرہ | برائے اتصال ومحبت وحصول علم موسیقی کیلئے بہتر ہے۔ |
| عطارد | مشتری | برائے تسخیر مرداں وحصول علم وترقی عمل کیلئے بہتر ہے۔ |
| زہرہ | مشتری | برائے محبت والفت وطبع کرنے کیلئے بہتر ہے۔ |
| زہرہ | زحل | واسطے نحوست وپریشانی مستورات کیلئے اچھا ہے۔ |
| مشتری | زحل | اہل علم کی تعطل کرنے اور ان میں دشمنی پیدا کرنے کیلئے بہتر ہے۔ |

## جدول نتائج نظرات مقابلہ

| نظرات مقابلہ | | کیفیات |
|---|---|---|
| قمر | شمس | فتنہ وفساد درمیان سلاطین کیلئے بہتر ہے۔ |
| مریخ | شمس | برائے جنگ وجدل وانتشار مخالفین بہتر ہے۔ |
| مشتری | شمس | عمارت وآبادی کو ویران کرنے کے لئے مناسب ہے۔ |
| زحل | شمس | دو دوستوں کے مابین جدائی ڈالنے کے لئے بہتر ہے۔ |
| قمر | مریخ | دشمنی اور حشرات الارض کا زہر دور کرنے کیلئے اچھا ہے۔ |
| قمر | عطارد | دو دوستوں میں جدائی کرانے کیلئے بہتر ہے۔ |
| قمر | مشتری | اسرار مخفی کے انکشاف کیلئے بہتر ہے۔ |
| قمر | زہرہ | عورتوں اور مردوں کے مابین تفرقہ ڈالنے کیلئے بہتر ہے۔ |
| قمر | زحل | دشمن کی بیماری اور ہلاکت کے لئے بہتر ہے۔ |
| عطارد | مریخ | اہل قلم کے بیکار کرنے اور ان کے کاروبار کو بستہ کرنے کیلئے بہتر ہے۔ |
| مشتری | مریخ | عذاب شدید پیدا کرنے کیلئے بہتر ہے۔ |
| زہرہ | مریخ | دو دوستوں کے مابین جدائی کیلئے اچھا ہے۔ |
| زحل | مریخ | واسطے ہلاکت دشمن کے اچھا ہے۔ |
| عطارد | مشتری | دشمن کے ملک واملاک کو تباہ کرنے کے لئے بہتر ہے۔ |
| عطارد | زحل | کسی کی ملک واملاک کی تباہی کے لئے اچھا ہے۔ |
| مشتری | زحل | کسی کو مرتبہ سے گرانے کے لئے اچھا ہے۔ |
| زہرہ | زحل | عورتوں اور مردوں کے مابین فتنہ وفساد کیلئے اچھا ہے۔ |







## باب ۴

# حروفِ تہجی کے اسرار و رموز

علم جفر کی دو بڑی شاخیں ہیں، ایک علم الاخبار اور دوسری علم الآثار۔ علم الاخبار کا تعلق مستقبلات خفیہ و غیر متیقنہ کے ذریعہ سوالات کے جوابات اور دیگر اخبار و اطلاعات کا حاصل کرنے سے ہے اور علم الآثار کے ذریعہ قانون حرکت فی الفضاء کے تحت مختلف النوع عزائموں، دعاؤں اور اوراد و وظائف، نقوش اور تعویذات کی مدد سے مطلوبہ نتائج مادی اور روحانی طور پر حاصل کئے جاتے ہیں۔ یہ علم بھی علم الاخبار کی طرح ایک بحر ذخار ناپیدا کنار ہے۔ تاہم پھر اس مثلاً علم مراح سے دستگیری کرنے سے طالب اسرار و رموز کو کچھ نہ کچھ ضرور ہی مل جاتا ہے۔ اس چھوٹے سے کتابچہ میں اس علم کو بالتفصیل بیان کرنا گویا کوزے میں دریا بند کرنا ہے لہٰذا اس کے اصول و مبادیات یعنی حروف تہجی کے اسرار و رموز کے بیان پر صاد کیا جاتا ہے تفصیلات و فروعات پر حسب ذیل میں حاصل بحث کی جاتی ہے۔

### اسرار و رموز الف

اگر اس حرف کو کسی شخص کی تالیف قلبی کیلئے عمل میں لانا ہو تو بوقت طلوع درجہ اول برج حمل کے سیسے کی تختی پر ایک ہزار الف لکھے اور بخورات مثل مشک و عنبر دھونی کو دے اور بوقت شب زیر آتش دفن کرے تاکہ گرمی پہنچے اور مقصود حاصل ہو مگر تختی مذکورہ بالا کی پشت پر نام طالب اور مطلوب کا لکھے تو بفضلہ مقصد حاصل ہو۔

**عمل ثانی:** جس وقت کہ عطارد برج سنبلہ یا جوزا میں ہو اور قمر زہرہ یا مشتری کے ساتھ نظرات تسدیس یا تثلیث بنائے اسی طرح کہ عطارد طالع میں ہو اور متذکرۃ الصدر سیارگان زائچہ کے دوسرے خانوں میں ہوں اس وقت تختی نقرہ پر ہزار الف لکھے اور طفل کی گردن میں ڈال دے کہ سینے کے اوپر رہے تو وہ لڑکا زیرک اور علم میں بہرہ ور ہوگا۔

**عمل ثالث:** اگر ۱۰۱۳ الف مشک و زعفران سے لکھے اور تیرہ ہزار بار پڑھے اور بخور مریخ روشن کرے اور لکھے ہوئے الف تعویذ بنا کر اپنے گلے میں یا دائیں بازو پر باندھے۔ جزائے عظیم ہوگی اور جمیع آفات و بلیّات ارضی و سماوی اور شر جن و انس سے محفوظ رہیگا

## اسرار و رموز حرف باء

جس وقت کہ برج دلو دو درجے بیس دقیقہ پر طلوع کرے تو اس وقت ہزار حروف با پوست آہو پر مشک و زعفران سے لکھے اور اپنے پاس رکھے۔ بہت بلاؤں سے محفوظ رہے گا اگر قیدی کو دے تو قید سے خلاصی پائیگا۔

## اسرار و رموز حرف تاء

زبان بندی کیلئے جس وقت کہ برج جوزا سات درجے طلوع کرے تو ۳۰ حروف تاء اور سفال آب نارسیدہ کے لکھے اور خاک میں دفن کرے اور بخور رومی مصطگی آتش پر روشن کرے اور جو شخص تین ہزار چار سو اناسی حروف تاء کو مشک اور زعفران سے لکھے اور شربت شہد خالص یا مصری سے دھو کر پلائے دشمن کی زبان بند ہوگی۔

**عمل ثانی:** یہی آب شیریں اگر کسی ایسے مریض کو پلائیں جس کے ناک یا منہ سے خون جاری ہو تو فوراً بند ہو جائے گا اور شفا حاصل ہوگی۔

**عمل ثالث:** اگر حرف تاء کو ہزار بار مشک و زعفران سے شرف قمر میں لکھے اور اپنے پاس رکھے تو تمام مخلوق خدا میں عزیز و محترم ہوگا۔

## اسرار و رموز حرف ثاء

جفری لحاظ سے حرف ثاء حرف الف کی ضد ہے۔ جس وقت برج عقرب ۸ درجے طلوع ہو تو سفید کاغذ پر ایک ہزار تین سو اٹھ



حروف ثاء لکھے اور موم جامہ کر کے کنوئیں میں ڈالیں لکھتے وقت بخور زہرہ روشن کرے اور اس موم جامہ پر دم کر کے کنوئیں میں ڈال دے۔ نظر بد اور بدخوابی سے محفوظ رہے گا۔

**عمل ثانی:** اگر تین سو حروف ثاء لکھ کر گلے میں ڈالیں یا دائیں بازو پر باندھ لیں تو بھیانک خوابوں کا آنا بند ہو جائے گا۔

## اسرار و رموز حرف جیم

زبان بندی کیلئے برج سنبلہ جب تین درجے پر آئے تو تین جیم لکھے جو دائرہ کی صورت میں ہوں اور غیبت کرنیوالے حاسدوں کے نام لکھے۔ اس کاغذ کو موم جامہ کر کے زمین میں دفن کر دے بدگوئیوں سے محفوظ رہے گا

**عمل ثانی:** اگر ایک ہزار نو سو بیس حروف جیم مشک و زعفران سے لکھے اور اپنے گلے یا بازو پر باندھے جزائے عظیم حاصل ہوگی اور مرگ مفاجات یعنی امراض مہلکہ مثل طاعون اور ہیضہ اور وبا سے محفوظ رہے گا۔

**عمل ثالث:** اگر سات سات جیم ہر روز متواتر لکھے اور روز جمعہ سے لکھنا شروع کرے، روزہ رکھے اور افطاری شیر و برنج سے کرے۔ پاک صاف رہے۔ ہر شب بخور زہرہ کا روشن کرے اور ہزار بار حرف جیم مع موکل یعنی کلکائیل بحق جیم پڑھے اور جس نبی و ولی شہید یا اہل اللہ سے کچھ نسبت رکھتا ہو۔ اس عزیمت و دعا کا ثواب اس کی روح کو پہنچائے۔ زمین پر استراحت کرے۔ خواب میں اس سے ملاقات و ہم کلامی ضرور ہو۔

**عمل رابع:** ایک ہزار جیم چینی کے پیالہ میں مشک و زعفران سے لکھے اور نصف شب کو پانی دریا یا کنوئیں سے لائے اور وہ پیالہ دھو کر کسی بیمار کو پلائے اگرچہ مرض مہلک بھی ہوگا تو صحت جلد ہوگی۔

## اسرار و رموز حرف حاء

خواب معشوق کو بند کرنے کیلئے طلوع درجہ ہشتم برج جوزا پر ۱۶ حروف حاء مع نام مطلوب و والدہ مطلوب خشت خام پر لکھے اور رات کو وہ آگ پر رکھے اور پوست مار یعنی سانپ کی کینچلی کا بخور کرے تو

خواب معشوق بند ہو جائے گا۔

**عمل ثانی:** اگر ۴۲۷۹ حروف حاء کو طباق گلی پر مشک و زعفران سے لکھیں اور نصف شب کو دریا یا چاہ سے پانی لائیں اور حرف مذکور دھو کر مریض کو پلائیں انشاء اللہ مریض صحت مند ہوگا۔

**عمل ثالث:** اگر کوئی چاہے کہ دشمن کو مسخر کرے تو جمعہ کے دن دو سو (۲۰۰) بار حرف حاء کو کسی شہید یا اہل اللہ کی قبر کی خاک پر دم کر کے دشمن کے گھر ڈال دے۔ دشمن جان بھی ہوگا تو جگری دوست بن جائے گا۔

**عمل رابع:** اگر شب جمعہ کو دو سو بار حرف حاء کو کسی کی درد شدید، قدیم یا کہنہ کے لئے دم کرے تو درد اور تشنج سے وہ مریض رہائی پائے۔

**عمل خامس:** اگر بیماری لوط، طاعون، سرطان یا ورم کی ہو تو حرف حاء ستر بار پڑھ کر دم کرے۔ مریض صحت پائے گا۔

## اسرار و رموز حرف خاء

عداوت کے لئے چاہیے کہ جس وقت برج عقرب نو درجے اور ۴۰ دقیقہ پر طلوع کرے تو ۶۰ (ساٹھ) حروف خاء لکھے اور اپنے گلے میں ڈالے یا دائیں بازو پر باندھے اور فوراً بخور زہرہ روشن کرے۔ دشمن مسخر ہو کر غلامی اختیار کرے گا۔

**عمل ثانی:** ایک کھوپڑی لیکر اس پر ۳۲۱۵ حروف خاء سرخ مریخ کے رنگ سے لکھے۔ جگہ مسجد ویران وقت طلوع آفتاب اور منہ مشرق کی طرف ہو بخور بیلگ اور مریخ سرخ کا روشن کرے اور ساتھ دشمن دو ۲۰۰ دشمن کے ناموں کے اعداد جمل کبیر بحساب ابجد قمری کے مطابق حروف خاء ۷۰۰ دو دمع موکل کے کرے ورد یاخاد نحق یا میکائیل ہے۔ بعد ازاں اس کھوپڑی کو خانہ دشمن میں دفن کرے وہ دشمن و مسجد اور خواب ہو جائیگا اور گھر بھی ویران اور تاراج ہو جائے گا اگر کھوپڑی

میسر نہ ہو تو اس کی جگہ کبود رنگ کا کاغذ بھی استعمال ہو سکتا ہے اس صورت میں کاغذ کو مردہ کافر کے کفن میں لپیٹ کر دفن کرنا ہوگا انشاء اللہ مقصود حاصل ہوگا۔

**عمل ثالث۔** اگر کوئی چاہے کہ کسی خاص شخص کے حالات کی اطلاع خواب میں ہو جائے تو اس کیلئے کسی بلندی پر جا کر وضو کرے اور دو رکعت نماز پڑھے بعد ازاں ستر بار حرف خاء کو ورد کرے اور جس طرف غائب ہوا اس طرف دم کرے نام غائب کا اور اسکی ماں کا لکھ کر سوتے وقت سرہانے رکھ لے خواب میں تمام و کمال حال غائب کا معلوم ہوگا

## اسرار و رموز حرف دال

جب برج جوزا کا درجہ چہارم طلوع کرے تو ۱۴۴۲ بار حرف دال مشک و زعفران سے لکھ کر اپنی پگڑی میں رکھے تو صاحب تحریر کو مرتبہ بزرگی کا حاصل ہو۔

**عمل ثانی:** اگر بوقت سحر برہنہ ہو کر ستر بار حرف دال پڑھے اور نیت دشمن کی کرے اور نام اس کا لیکر آسمان کی طرف دم کرے اور یہی عمل ہر روز متواتر چالیس دن تک کرے دشمن ہلاک ہوگا۔

**عمل ثالث:** اگر عمل ثانی بغیر دشمن کا نام لئے تین ماہ تک کیا جائے تو عامل اس عرصہ کے اندر تونگر اور صاحب جاہ و حشمت ہو جائے گا۔

## اسرار و رموز حرف ذال

جس وقت برج عقرب ۱۱ درجے ۹ دقیقے پر طلوع کرے تو ۹۰ حروف ذال سفال آب نارسیدہ پر لکھ کر دریا میں ڈال دے۔ وقت تحریر بخور کافور روشن کرے تو غلبہ ہوا یا سردی سے محفوظ رہے۔

**عمل ثانی:** اگر ستر بار ذال مشک و زعفران سے لکھ کر اپنے پاس رکھے تو تمام خلق اللہ میں عزیز و محترم ہوگا اور دشمن اس کے مغلوب ہوں گے اگر جمعہ کے دن نماز فجر کے بعد ہزار بار ذال کو پڑھے اور روزانہ ورد کرے تو انشاء اللہ وہ شخص تھوڑے عرصہ میں ہی صاحب مال و منال ہو جائے گا۔

**اسرار و رموز حرف راؔ**

جس وقت برج عقرب کے ۳ درجے طلوع ہوں تو دو سو حروف راؔ اور شانۂ سگ کے برائے عداوت اور دشمنی لکھے اور پانی میں ڈال دے۔ بخور اس وقت فلفل دراز اور ہینگ کا کرے اور دو شخصوں کے درمیان جن کا نام وہ شانۂ سگ پر لکھے گا عداوت اور جدائی واقع ہو گی۔

**عمل ثانی:** تین سو حروف راؔ مشک اور زعفران سے لکھ کر مرغ خانگی بزرنگ سفید کے گلے میں ڈال دے اور جس جا دفینے کا گمان ہو مرغ کو چھوڑ دے جس جگہ مرغ چونچ اور پنجے مارے گا اور بانگ دے گا اس جگہ دفینہ ضرور ہو گا۔

**اسرار و رموز حرف زاؔ**

اگر کوئی زن فاحشہ کسی مرد کی شہوت باندھ دے کہ سوائے اس کے وہ دوسری عورت پر قادر نہ ہو سکے تو اس کا علاج یہ ہے کہ جس وقت ۱۴ درجہ برج جدی طلوع کرے تو ۱۴ حروف زاؔ آنٹے کپڑے پر لکھے اور گوگل اور کافور جلائے اور اس کو لپیٹ کر مٹی اس پر لگا دے پھر جس کنوئیں میں پانی نہ ہو اس میں اسے دفن کر دے بہت مجرب ہے۔

**عمل ثانی:** اگر سات سو حروف زاؔ مشک و زعفران سے لکھے اور خوشبو کا بخور جلائے کیسی ہی مشکلات کیوں نہ ہوں آسان ہو جائیں گی۔

**عمل ثالث:** اگر پانصد بار حرف زاؔ مشک و زعفران سے لکھ کر اپنے پاس رکھے تو نظر خلق اللہ میں عزیز ہو گا۔

**اسرار و رموز حرف سین**

جس وقت جوزا کا اول درجہ طلوع ہو تو اسم حاسد کو مرغی کے بیضہ پر لکھے اور اول و آخر حرف سین تحریر کرے پھر دہان کا بخور روشن کرے اور زمین میں دفن کرے۔ حاسد کی زبان بندی کیلئے بہت موثر ہے

**عمل ثانی:** اگر ۶۰ حروف سین زعفران سے کاسۂ چینی پر لکھ کر شربت کے ساتھ بیمار کو پلائے انشاء اللہ چند روز میں شفا ہو گی اور اگر یہی عمل یعنی ساٹھ حروف سین لکھ کر



لکنت والے کے گلے میں ڈالے تو اس کی زبان بفضلِ خدا کھل جائے گی۔

**عمل ثالث:** اگر بعد نماز ظہر ہزار بار یاسین۔ یاسین ۱۳۱ دن تک پڑھتا رہے تو صاحب کشف و کرامات ہو گا۔

**اسرار و رموز حرف شین**

دو شخصوں کے مابین عداوت و بغض قائم کرنا ہو تو جس وقت برج عقرب کا پانچواں درجہ طلوع ہو اس وقت ان دونوں کے نام لکھے اور اس کے ہمراہ تین شین کاغذ پر لکھ کر دریا میں ڈال دے ان ہر دو کے درمیان عداوت قائم ہو گی۔ اس عمل کے وقت افیون کا بخور جلانا ضروری ہے۔

**عمل ثانی:** اگر تین صد شین مشک اور زعفران سے زہرہ اور مشتری کی ساعتوں میں لکھے اور اپنے پاس رکھے خلق خدا اسے اپنا دوست رکھے گی۔

**عمل ثالث:** اگر حاملہ کا حال معلوم کرنا ہو کہ بیٹا ہو گا یا بیٹی تو دو سو بار شب جمعہ حرف شین کا ورد کرے اور اتنے ہی حروف شین کاغذ پر حاملہ اور اس کی ماں کے نام کے ساتھ لکھ کر سرہانے کے نیچے رکھے اور سو جائے خواب میں معلوم ہو جائیگا کہ لڑکا ہو گا یا لڑکی۔

**اسرار و رموز حرف صاد**

جس وقت آفتاب برج عقرب کے ۹ درجہ پر ہو اس وقت ۹۰ حروف صاد کے ہمراہ ان دو آدمیوں کے نام لکھو جن کے مابین تفرقہ ڈالنا منظور ہو اور یہ تحریر پوست آہو یا حریر سفید پر لازم ہے بعد تحریر کے اسے پانی میں ڈال دے اور بخور ہینگ کا بوقت تحریر روشن کرے۔ ہر دو اشخاص کے مابین جدائی واقع ہو گی۔

**عمل ثانی:** اگر ۹۰ حروف صاد بطریق دائرہ لکھے اور موم میں لپیٹ کر اپنے بازوئے راست پر باندھے یعنی اگر مرد ہے تو بازوئے راست اور اگر عورت ہے تو بازوئے چپ۔ اس عمل سے جملہ بدگویوں کی زبان بند ہو جائے گی۔

**عمل ثالث:** عمل ثانی میں اگر ۹۰ کی جگہ ایک ہزار صاد تحریر کریں تو دشمنوں

